عسقلانی نے اس طرح کل احادیث کی تعداد نو ہزار بیاسی بتائی ہے اور حذف مکررات کے بعد کل احادیث مرفوعہ کی تعداد دو ہزار چھ سو تئیس بتائی ہے۔) (علوم الحدیث ص ۱۱۷)

توجہ رہے کہ حافظ ابن الصلاح متوفی ۶۴۳ ہجری ساتویں صدی ہجری کے بزرگ ہیں اور اپنی کتاب میں لکھ رہے ہیں کہ امام بخاری فرماتے ہیں میں نے طوالت کی وجہ سے اکثر احادیث صحیحہ کو ترک کر دیا۔ اب غیر مقلدین اور ان کی باتوں میں آنے والے سوچیں کہ بخاری کا اصرار کرنا اور بخاری کا حوالہ نہ ملنے پر حدیث کا انکار کر دینا کتنا خطرناک فعل ہے۔

۴۰ اشعۃ اللمعات ج ۱، ص ۱۰

۴۱ مقدمہ فتح الباری وغیرہ ص ۴۹۰

۴۲ مقدمہ فتح الباری وغیرہ ص ۴۹۰

۴۳ یعنی امام مسلم یہ ارشاد فرما رہے ہیں کہ ملاقات ہونے سے یہ ثابت تو نہیں ہوتا کہ ضرور ملاقات کے وقت اس حدیث کا بھی ذکر ہوا ہو کیونکہ ہوسکتا ہے ملاقات ہوئی ہو لیکن اس حدیث کا ذکر نہ ہوا ہو۔

۴۴ مقدمہ فتح الباری ص ۴۷۹

۴۵ نصوص کی اپنے معانی پر دلالت مندرجہ ذیل طریقوں سے ہوتی ہے۔

۱۔ عبارت النص ۲۔ اشارۃ النص ۳۔ دلالۃ النص ۴۔ اقتضاء النص

انہیں متعلقات نصوص کہتے ہیں۔

عبارۃ النص کی تعریف: کسی حکم کو ثابت کرنے کے لیے جو کلام چلایا جائے اسے عبارۃ النص کہتے ہیں۔

مثال: اللہ عزوجل نے قرآن مجید میں ارشاد فرمایا: لِلْفُقَرَاءِ الْمُهَاجِرِيْنَ الَّذِيْنَ أُخْرِجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ (الحشر:۸) ترجمہ کنز الایمان: ''ان فقیر ہجرت کرنے والوں کے لیے جو اپنے گھروں اور مالوں سے نکالے گئے۔'' یہ کلام اس بات (حکم) کو ثابت کرنے کے لیے لایا گیا ہے کہ جو مہاجر فقیر ہیں مال غنیمت میں ان کا بھی حق ہے لہٰذا مال غنیمت کے مستحق افراد کے

بیان میں یہ عبارۃ النص ہے۔

**عبارۃ النص کا حکم:** یہ قطعیت کا فائدہ دیتی ہے جبکہ عوارض سے خالی ہو اور تعارض کے وقت اسے اشارۃ النص پر ترجیح حاصل ہوگی۔

**اشارۃ النص کی تعریف:** نص سے بغیر کسی زیادتی کے جو معنی و حکم اشارۃً سمجھ میں آ رہا ہو اسے اشارہ النص کہتے ہیں۔ نیز اس کے لیے کلام نہیں چلایا جاتا۔

**اشارۃ النص کی مثال:** جیسے مذکورہ بالا آیت مبارکہ میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اگر کافی مسلمان کے مال پر قبضہ کرے تو مسلمان کے مال پر کافر کی ملکیت ثابت ہوجاتی ہے اس لیے کہ اگر مسلمان کا مال اس کی اپنی ہی ملکیت میں رہے اور کفار کی اس میں ملکیت ثابت نہ ہوتو پھر مسلمان کا فقر ثابت نہیں ہوگا، حالانکہ آیت میں مسلمانوں کو ایسی صورت میں فقراء فرمایا گیا ہے۔

**دلالۃ النص کی تعریف:** ایسا معنی جو لغوی طور پر حکم منصوص علیہ کی علت سمجھا جائے۔

**دلالۃ النص کی مثال:** اللہ عزوجل نے قرآن مجید میں ارشاد فرمایا: فَلَا تَقُل لَّهُمَا أُفٍّ وَلَا تَنْهَرْهُمَا (الاسراء: ۲۳) ترجمۂ کنز الایمان: "تو ان سے ہوں نہ کہنا اور انہیں نہ جھڑکنا۔" لغت کا جاننے والا اس آیت کو سنتے ہیں یہ بات جان لے گا کہ ماں اور باپ کو اف کہنا اس لیے حرام ہے کہ اس میں ان کو اذیت ہوتی ہے اس سے دلالۃ یہ بھی ثابت ہوگیا کہ انہیں مارنا بھی حرام ہے کیونکہ یہ بھی اذیت کا سبب ہے۔

**نوٹ:** مذکورہ آیت میں اف کہنے اور مارنے میں علتِ مشترکہ اذیت ہے اور مارنا ایسی شئی ہے جو کلام میں مذکور نہیں۔

**دلالۃ النص کا حکم:** منصوص علیہ میں پائی جانے والی علت جہاں پائی جائے گی اس کا حکم بھی وہاں پایا جائے گا۔

**نوٹ:** دلالۃ النص صریح نص کے قائم مقام ہے نیز احناف کے نزدیک یہ اقتضاء النص سے قوی ہے۔

اقتضاء النص کی تعریف: وہ معنی جسے مقدر مانے بغیر کلام کی دلالت درست نہ ہو۔

اقتضاء النص کی مثال: حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ أُمَّهَاتُكُم ترجمہ کنز الایمان: ''حرام ہوئیں تم پر تمہاری مائیں۔'' حالانکہ مائیں نہیں بلکہ ان سے نکاح حرام ہے لہٰذا کلام کے تقاضے کے مطابق یہاں ''نِکَاحُهُن'' کے الفاظ محذوف ہیں اور یہ اقتضاء النص ہے۔

اقتضاء النص کا حکم: اس کا حکم یہ ہے کہ اس سے ثابت ہونے والی چیز بقدرِ ضرورت ہی ثابت ہوتی ہے۔ جیسے کوئی شخص اپنی بیوی سے کہے ''اَنْتِ طَالِقٌ'' اور اس سے وہ تین طلاق کی نیت کرے تو یہ درست نہیں ہے کیونکہ مذکورہ طلاق بطریق اقتضاء ہی مقدر ہوگی اور ضرورت بقدرِ ضرورت ہی ثابت ہوتی ہے اور یہ ایک طلاق سے پوری ہوجائے گی۔

۴۶ تلخیص از مقدمہ فتح الباری ص ۶۵ تا ۷۰

۴۷ توجیہ النظر ص ۹۴

۴۸ ثلاثیات بخاری اس کتاب کے آخر میں لکھی ہوئی ہیں۔

۴۹ یہاں غالبًا کمپوزنگ کی غلطی ہے یا مفتی صاحب کا سہو ہے کیونکہ امام اعظم کی عام روایات تابعی اور خاص روایات صحابہ اکرام علیہم رضوان سے ہیں جس کو خود مفتی صاحب نے آگے درج فرمایا ہے۔

۵۰ مقدمہ ارشاد الساری ص ۴۵

۵۱ الضوء اللامع ج ۱ ص ۱۳۴

۵۲ لسان المیزان جلد اول صفحہ ۱۷

۵۳ یعنی امام بخاری نے ایسے راویوں سے روایت بیان کی جن سے بیان کرنے سے حدیث ضعیف ہوجاتی ہے۔

(۱) جہمی: انہیں معطلہ بھی کہتے ہیں یہ صفات متشابہات سے یکسر منکر ہی ہوگئے یہاں تک کہ ان کا پہلا پیشوا جعد بن درہم مردود کہتا ہے کہ نہ اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کو اپنا خلیل بنایا نہ موسیٰ کلیم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے کلام فرمایا۔ یہ گمراہ لوگ اپنے افراط کے باعث

امنا به کل من عد ربنا (ہم اس پر ایمان لائے سب ہمارے کی طرف سے ہے) سے بے بہرہ ہوئے۔ (ماخوذ از فتوئی رضویہ ج ۲۹ ص)

(۲) قدریہ: ان کا عقیدہ قضا و قدر کچھ چیز نہیں نہ پہلے کچھ لکھا گیا ہے ہم مستقلا قادر مطلق ہوکر اعمال کرتے ہیں پھر ان کی تحریر ہوتی ہے یہ سخت بے دین ہے۔ (ماخوذ از مراۃ المناجیح شرح مشکوۃ جلد اول)

(۳) رافضی: ان کے مذہب کی کچھ تفصیل اگر کوئی دیکھنا چاہے تو شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کی کتاب تحفہ اثناء عشریہ دیکھیے چند مختصر باتیں یہاں گزارش کرتا ہوں۔ صحابہ اکرام علیہم رضوان ان کی شان میں یہ فرقہ نہایت گستاخ ہے یہاں تک کہ ان پر سب وشتم (لعن طعن) ان عام شیوہ ہے بلکہ چند کے علاوہ سب کو معاذ اللہ کافر و منافق قرار دیتا ہے۔

ایک عقیدہ یہ ہے کہ آئمہ اطہار انبیاء علیہم السلام سے افضل ہیں اور یہ کفر ہے۔ (ماخوذ از بہار شریعت جلد اول)

(۴) ناصبی: وہ فرقہ جو اپنے سینوں میں حضرت علی اور حسن و حسین اور ان کی اولاد سے دشمنی رکھتا ہے۔

(۵) خارجی: ان کی مختصر تعریف یہ ہے کہ یہ وہ لوگ ہیں جو کفار کے بارے میں نازل ہونے والی آیات کو مسلمانوں پر چسپاں کرتے ہیں بخاری شریف جلد دوم میں امام بخاری نے باب باندھا باب الخوارج والملحدین یعنی خارجیوں اور بے دینوں کا باب اور آگے یہ رقم فرمایا کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان کو مخلوق میں بدترین جانتے تھے جو کفار کے بارے میں نازل ہونے والی آیات کو مسلمانوں پر چسپاں کرتے تھے۔

اسلام میں پہلا فرقہ یہی ہے جنگ صفین کے موقع پر یہ فرقہ سب سے پہلے ظاہر ہوا یہ لوگ حضرت علی اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہما دونوں کو کافر کہتے ہوئے جنگ صفین میں جنگ سے علیحدہ ہوگئے۔

اس گروہ کی ابتدا از ذوالخویصرہ تمیمی سے ہوئی جس کا ذکر بخاری شریف میں ہے اور آج

کے دور میں وھابی دیوبندی مسلمانوں کو کافر قرار دینے کے لیے وہی آیتیں استعمال کرتے ہیں جو کافروں بت پرستوں کے بارے میں نازل ہوئیں۔

معتزلہ: دوسری صدی ہجری کے شروع میں یہ فرقہ معرض وجود میں آیا اس فرقے کا بانی واصل بن عطاء الغزال تھا اس کا سب سے پہلا پیروکار عمر بن عبید تھا معتزلہ کے مذہب کی بنیاد عقل پر ہے۔

۵۴؎ یہ رسالہ فتاوی رضویہ جلد دوم میں شائع ہو چکا ہے۔

۵۵؎ بخاری ج ۱ ص ۲۷

۵۶؎ کتاب الضعفاء ص ۲۷۱

۵۷؎ بخاری ج ۲ ص ۶۲۳

۵۸؎ کتاب الضعفاء الصغیر ص ۲۵۳

۵۹؎ کتاب الضعفاء الصغیر ص ۲۵۲

۶۰؎ مقدمہ فتح الباری ج ۲ ص ۱۵۱

۶۱؎ فتح الباری ج ۱ ص ۲۹

۶۲؎ بخاری ج ۲ ص ۶۰۴

۶۳؎ مقدمہ فتح الباری ص ۳۶۸

۶۴؎ بخاری ج ۱ ص ۱۹۱

۶۵؎ بخاری شریف ج ۱ ص ۱۷۰

۶۶؎ بخاری ج ۱ ص ۲۹

۶۷؎ فتح الباری ج ۱ ص ۲۴۳

۶۸؎ بخاری شریف ج ۱ ص ۴۴

۶۹؎ فتح الباری ص ۳۴۷

۷۰؎ یہ رسالہ مبارکہ فتاوی رضویہ جلد دوم میں شائع ہو چکا ہے۔

ا؎ فتاوی رضویہ ج ۲ ص ۲۹۷۔۲۹۶

۲؎ فتاوی رضویہ ج ۲ ص ۲۹۸۔۲۹۹

۳؎ فتاوی رضویہ ج ۲ ص ۲۹۹۔۳۰۰

۴؎ فتاوی رضویہ ج ۲ ص ۲۰۵،۲۰۶

۵؎ بخاری شریف ج ۱ ص ۱۵۳

۶؎ بخاری شریف جلد ۱ ص ۹۰

۷؎ بخاری شریف جلد ۱ ص ۴۹

۸؎ تدلیس کرنے والے کو مدلس کہا جاتا ہے فقیر کی کتاب شرح مقدمہ مشکوٰۃ سے پہلے مولس کے بارے اور پھر تدلیس کے بارے میں کچھ تفصیل لکھی جارہی ہے۔

## مدلس

**لغوی تعریف:** مدلس تدلیس سے اسم مفعول کا صیغہ ہے لغت میں تدلیس کہتے ہیں سامان کے عیب کو خریداری پوشیدہ رکھنا یا تدلیس ولس سے مشتقت ہے ولس کے معنی اندھیرے میں خلط ملط ہونا ہے چونکہ مولس (تدلیس کرنے والا حدیث کے معاملہ کو تاریخ رکھتا ہے اس لیے اس کو مدلس کہتے ہیں حافظ ابن حجر اس کی تعریف کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

سمی بذلک اشتراکهما فی الخفاء ویرد والمدلس بصیغة من صیغة الاداء تحتمل وقوع النفی بین المدلس ومن اسنه عنه کعن وکذا قال ومتی وقع بصیغة صریحة لاتجوز فهیا کان کذبا۔(نزہۃ النظر مع نخبۃ الفکر ص ۶۶)

حافظ ابوبکر لطیب بغدادی لکھتے ہیں۔

التدلیس للحدیث مکروه عند اکثر اهل العلم وقد عظم بعضم الشان فی ذمه و تبیح بعضم بابرائة منه۔(الکفایہ ص ۳۵۵)

"اکثر اہل علم کے نزدیک حدیث میں تدلیس ناپسندیدہ ہے بعض نے تو اس کی بہت مذمت کی ہے اور بعض نے اس سے برائت کا اعلان کیا ہے۔"

خطیب تدلیس کی مذمت میں لکھتے ہیں:

وذموا من دلمسه والتدليس يشتمل على ثلاثة احواله تقتضى ذم المدلس و توهينه فاحدها ماذكر ناه ايها مه السماع ممن لمن يمسمع عنه وزلک مقارب الاخبار بالسماع ممن لم يسمع منه والثانية عدوله عن الكشف الى الاحتمال وزلک خلاف موجب الورع والامانة والثالثة ان المدلس انمالم يبين من بينه وبين من روى عنه لعلمه بانه لو ذكره لم يكن مرضيا مقبولا عنه اهل النقل فلذلک عدل عن ذكره وفيه ايضا انه انمة لا يذكر من بينه وبين من دلس عنه طلباء لتوهيم علوا الا سناد والانفة من الرواية عن حدثه وذلک خلاف موجب العدالة ومقتضى الديانة من التواضع فى طلب العلم وترک الحمية فى الاخبار باخذالعلم عمن اخذه والمرسل المبين برى من جميع ذلک۔ (الکفایہ ص ۳۵۸)

''علماء نے تدلیس کرنے والے کی مذمت کی ہے۔ تدلیس کے تین پہلو ہیں جو اس امر کے متقاضی ہیں کہ مدلس کی مذمت اور اہانت کی جائے ایک تو وہ ہے جس کا ہم نے ذکر کیا ہے یعنی راوی کا اس مروی عنہ سے سماع کا ابہام جس سے اس نے اس حدیث کو نہیں سنا۔ ایسا کرنا مروی عنہ سے نہ سُنی ہوئی حدیث کو سماع کے طور پر بیان کرنے کے قریب ہے دوسرا یہ کہ ایسا کرنا احتمال کو ظاہر کرنے سے اجتناب کرنا ہے جو تقویٰ و امانت کے خلاف ہے، تیسرا یہ کہ مدلس اپنے اور مروی عنہ کے واسطے کو بیان نہیں کرتا کیونکہ اسے علم ہے کہ اس کا ذکر کرنا اہل روایت کے ہاں غیر مقبول اور ناپسندیدہ ہوگا لہٰذا اس نے اس کے ذکر سے اجتناب کیا۔ مزید یہ کہ اپنے اور مدلس عنہ کے واسطے کو اس لیے بیان نہیں کیا تا کہ عُلو اسناد اور مروی عنہ سے ترک روایت کا تاثر دے۔ حالانکہ جس سے علم حاصل کیا اس کا ذکر نہ کرنا ترک حمیت، عدالت و دیانت و تقاضوں اور طالب علم کے لیے مطلوبہ تواضع کے خلاف ہے۔

حضرت شعبہ رضی اللہ عنہ سے یہ بھی منقول ہے:

لان ازنى احب الى من ان ادليس ۔ (مقدمہ ابن الصلاح ص ۷۵)

"میرے نزدیک زنا تدلیس سے قابلِ ترجیح عمل ہوگا۔"

حافظ ابن الصلاح نے اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا۔

هذا من شعبة افراط محمول على المبالغة في الزجر عنه والتنفير۔ (مقدمہ ابن الصلاح ص ۷۵)

"شعبہ کا یہ قول افراط پر مبنی ہے جو تدلیس سے روکنے اور نفرت دلانے کے مبالغہ پر محمول کیا جاتا ہے۔"

حافظ ابن حجر "القواطع" کے حوالے سے ابن السمعانی کا قول نقل کرتے ہیں جس سے عدم قبول کے مسلک کی تائید ہوتی ہے۔

ان كان ان استكشف لم يخبر باسم من يروى عنه۔ فهذا يسقط الاحتجاج بحديثه لان التدليس تزوير و ايهام لما لاحقيقة له وذلك يوثر في صدقه وان كان يخبر۔ (النکت ۲/ ۶۳۲)

"اگر یہ منکشف ہو جائے کہ (راوی) مروی عنہ کا نام نہیں بتاتا تو یہ بات اس کی حدیث کو درجہ استشناء سے ساقط کردے گی کیونکہ تدلیس فریب اور ایسے تاثر کا نام ہے جس کی کوئی حقیقت نہیں اور یہ امر اس کی صداقت پر اثر انداز ہوگا ہاں اگر وہ مروی عنہ کا نام بتا دے تو پھر کوئی اثر نہیں ہوگا۔"

حافظ ابن حجر اسے نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں۔

والصواب الذى عليه جمهور المحدثين خلاف ذلك ۔ (النکت ۲/ ۶۳۳)

"اور درست رائے وہی ہے جس کو جمہور محدثین نے اختیار کیا ہے اور وہ اس کے برعکس ہے۔"

**تدلیس کی قسمیں:** تدلیس کی دو بڑی اور بنیادی قسمیں یہ ہیں۔

⊙ تدلیس الاسناد ⊙ تدلیس الشیوخ

تدلیس الاسناد: تدلیس الاسناد یہ ہے کہ راوی اپنے معاصر سے کوئی حدیث سنے یا کسی شیخ سے چند حدیثیں سننے کے بعد اس کا نام چھوڑ کر اوپر کے شیخ سے روایت کرے اور تعبیر ایسے الفاظ سے کرے جس سے یہ معلوم ہو رہا ہو کہ اس نے اسی سے سنا ہے جس کا نام لے دیا ہے حالانکہ اس سے سماع نہیں ہے۔

تدلیس اسناد پر اُبھارنے والے مقاصد:

- سند کے عالی ہونے کا وہم دلانے کے لیے تدلیس کی جاتی ہے۔
- جس شیخ سے لمبی حدیث سنی اب اس سے کچھ حصہ فوت ہو گیا۔
- شیخ کا غیر ثقہ ہونے کی وجہ سے بھی تدلیس کی جاتی ہے۔
- شیخ کا چھوٹی عمر کا ہونا۔

تدلیس الشیوخ: یہ تدلیس کی دوسری قسم ہے اس میں راوی اپنے شیخ کا ایسا نام صفت یا کنیت یا نسبت بیان کرے جو غیر معروف ہے علامہ جلال الدین سیوطی شافعی تدریب الراوی میں اس کی تعریف یوں لکھتے ہیں۔

ان یسمی شیخه او یکنیه او یلقب او یصفه بمالایعرف

''یعنی اپنے شیخ سے نقل کرے مگر اس کا ایسا نام ایسی کنیت یا ایسا لقب وصفت ذکر کرے جس سے وہ مشہور اور متعارف نہیں۔''

حافظ ابن الصلاح تدلیس الشیوخ کے بارے میں لکھتے ہیں۔

تدلیس الشیوخ وھو ان یروی عن شیخ حدیثا سمعه من فیسمیه او یکنیه او ینسبه او یصفه بما لا یعرف به لایعرف ۔(مقدمہ ابن الصلاح ص ۱۴)

''تدلیس الشیوخ یہ کہ وہ ایک شیخ سے ایسی حدیث بیان کرے جسے اس نے شیخ سے سنا پھر وہ اس کا ایسا نام کنیت یا نسبت یا وصف بیان کرے جس سے وہ معروف نہیں تا کہ اس شیخ کو پہنچانا نہ جاسکے۔''

تدلیس الشیوخ کی مثال: ابوبکر بن مجاہد نے روایت کرتے ہوئے کہا حدثنا عبداللہ بن ابی

عبداللہ اور اس سے ان کی مراد ابوبکر بن ابی داؤد سجستانی ہیں۔

**تدلیس شیوخ کا حکم:** تدلیس الشیوخ الاستاد کی نیت ہلکی اور خفیف ہے کیونکہ اس میں مدلس کسی کو ساقط نہیں کرتا بلکہ اس میں راوی نے اس کی اسناد کو مشکل بنا تا ہے اور پہچان کے راستے کو دشوار کر دیتا ہے۔

**تدلیس التسویہ:** تدلیس التسویہ یہ ہے کہ راوی ضعیف واسطے کو ساقط کر کے اتصال کا تاثر دے اور اس کے بجائے ظاہر یہ کیا جائے کہ حدیث ثقات سے مروی ہے تاکہ ایسے صحیح اور مقبول قرار دیا جائے یہ تدلیس کی بدترین قسم ہے کیونکہ اس میں شدید ترین دھوکہ پایا جاتا ہے۔ ولید بن مسلم اس قسم کی تدلیس میں مشہور تھے چنانچہ اوزاعی کے ضعیف شیوخ کو حذف کر کے صرف ثقات کا نام ذکر کرتے جب اس ضمن میں حلیہ سے سوال کیا گیا تو اس نے کہا اوزاعی کا مقام اس سے کہیں بلند ہے کہ وہ ایسے ضعیف راویوں سے حدیث روایت کریں۔

پھر حلیہ سے کہا گیا کہ جب اوزاعی ان ضعیف راویوں سے روایتیں نقل کریں اور آپ ان کو حذف کر کے ان کی جگہ ثقہ راویوں کے نام ذکر کریں تو پھر اوزاعی کو ضعیف راوی قرار دینا چاہیے۔ حلیہ یہ سن کر خاموش ہو گیا اور کچھ جواب نہ دے سکا۔

۷۹ قسطلانی جلد اول ص ۱۶

۸۰ جب تک مندرجہ ذیل معلومات حاصل نہ ہوں اس وقت تک حدیث کی سند کے بارے میں کوئی حکم لگانا انتہائی مشکل امر ہے۔ کیونکہ راویوں کی مکمل معلومات انتہائی ضروری ہے۔

**طبقات:** اصطلاح میں طبقہ ایسی جماعت کے لیے بولا جاتا ہے جو عمر یا ملاقات میں شریک یا صرف عمر میں یا صرف ملاقات کرنے میں شریک ہوں مثلاً حضور اکرم ﷺ سے ملاقات کرنے والوں کا طبقہ، صحابہ کرام علیہم الرضوان سے ملاقات کرنے والوں کا طبقہ وغیرہ وغیرہ۔

**طبقات جاننے کے فوائد:**

(۱) ایسے مشتبہ راوی جن کے نام ایک ہوں یا کنیت ایک ہو ان راویوں کو پہچاننا آسان

ہوجاتا ہے۔

(۲) ایسی روایت جس میں راوی نے عن عن کر کے روایت اس میں سماع یا عدم سماع کا اندازہ ہوجاتا ہے۔

(۳) تدلیس کے پتہ چلنے کا امکان بڑھ جاتا ہے۔

**روایت کرنے والوں کے حالات کو جاننا:**

(۱) یہ ضروری ہے کہ روایت کرنے والوں کی تاریخ ولادت اور تاریخ وفات معلوم ہو اور ان کے وطن کو جاننا چاہیے نیز ان کے دیگر احوال بھی جاننے چاہئیں مثلاً انہوں نے کہاں تعلیم حاصل کی کن کن شہروں کا سفر کیا کن کن مشہور مشائخ سے ملاقاتیں کیں کیونکہ اس طرح ہم دو نام میں مشترک اور طبقہ میں مختلف یا نام میں مشترک شہر میں مختلف راوی میں تمیز کرلیں گے۔

(۲) اس کے ذریعے ہم تدلیس کے بارے میں بھی جان جائیں گے کیونکہ اگر ایک راوی جو بصرہ میں رہتا ہے ایسے شیخ سے روایت کرے جو مکہ میں رہتا ہو شیخ کا بصرہ آنا ثابت نہیں اس کا مکہ جانا ثابت نہیں اور کسی اور جگہ بھی ان کی ملاقات ثابت نہیں۔

(۳) ایک راوی نے عن فلاں عن فلاں کہہ کر وایت کردیا ہے لیکن عن فلاں کہہ کر جس سے روایت کررہا ہے اس راوی کا انتقال اس راوی کی پیدائش سے ۵ سال پہلے ہوچکا ہے یقیناً درمیان سے کوئی راوی ساقط ہے۔

**مختلف طبقات:** محدثین نے مختلف انداز میں طبقات کو ترتیب دیا ہے کسی نے صحابہ کو ایک طبقہ، تابعین کو دوسرا اور تبع تابعین کو تیسرا طبقہ شمار کیا تو کسی نے صرف صحابہ کرام علیہم الرضوان کو ۳ طبقات میں شمار کیا کبار صحابہ کا طبقہ درمیانی صحابہ کا طبقہ اور صغار صحابہ کا طبقہ، علامہ ابوعبداللہ حاکم نیشاپوری نے صحابہ کے بارہ طبقات مقرر کیے ہیں۔

(۱) وہ صحابی جو مکہ میں اسلام لائے مثلاً خلفاء اربعہ۔

(۲) وہ صحابی جو دارالندوہ میں مشاورت سے پہلے اسلام لاچکے تھے۔

(۳) مہاجرین حبشہ۔

(۴) اصحابہ عقبہ اولیٰ۔

(۵) اصحابہ عقبہ ثانیہ۔

(۶) مہاجرین اولین وہ حضور اکرم ﷺ کے قبا پہنچے سے پہلے مدینہ پہنچ گئے۔

(۷) اھل بدر۔

(۸) بدر اور حدیبیہ کے درمیانی عرصے میں ہجرت کرنے والے۔

(۹) اہل بیعت رضوان۔

(۱۰) حدیبیہ اور فتح مکہ کے درمیانی عرصے میں ہجرت کرنے والے صحابہ مثلاً خالد بن ولید اور حضرت عمرو بن عاص۔

(۱۱) فتح مکہ کے بعد مسلمان ہونے والے صحابہ۔

(۱۲) وہ بچے جنھوں نے فتح مکہ اور حجۃ الوداع کے دن آپ ﷺ کی زیارت کی (علیہم الرضوان)

**راویوں کی پیدائش اور وفات:** اس کا تعلق تاریخ سے ہے جس کا ذکر پیچھے گزر چکا ہے اس کا جاننا بھی ضروری ہے تا کہ اگر کوئی راوی کسی شیخ سے روایت کرے تو پیدائش کا وقت جاننے سے اس کا جھوٹ کھل جائے گا مثلاً ایک شخص جو ۲۰۰ھ میں پیدا ہوا وہ امام مالک سے روایت کرے تو یقیناً یہ شخص غلطی پر ہے کیونکہ امام مالک کا وصال ۱۷۹ھ میں ہوا یا راویوں کے سلسلے میں سے کسی اور کی غلطی سے بیچ کا ایک نام رہ گیا ہے تو پتہ چلا کہ پیدائش اور وفات کے وقت جاننے سے اتصال سند اور انقطاع سند کی معرفت حاصل ہوتی ہے۔

**راویوں کے شہر اور راویوں کے حالات کا جاننا:** شہروں کا جاننا اس لیے ضروری ہے کہ بعض مرتبہ دو ہم نام راویوں میں شہر کی نسبت کی وجہ سے پہچان ہو سکے یا راوی ایک ایسے سے روایت کرے جو دوسرے شہر میں رہتا ہو اور راوی کبھی اس شہر میں نہ گیا ہو پھر بھی اس سے روایت کرے یہ سب جاننے کے لیے ہر راوی کے مکمل احوال کا جاننا ضروری ہے کیونکہ

حدیث کے مرتبہ کا فیصلہ راوی کے احوال پر موقوف ہوتا ہے۔

علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب کے آخر میں لکھتے ہیں کہ فنِ حدیث کے طالب علم کو مندرجہ ذیل امور کا جاننا ضروری ہے۔

نام والوں کی کنیتیں: طالب علم حدیث کے لیے یہ جاننا ضروری ہے کیونکہ اگر وہ راوی کی کنیت سے واقف نہ ہوگا تو دوسری جگہ راوی کی کنیت دیکھ کر گمان کرے گا یہ دوسرا شخص ہے اس طرح وہ دھوکا کھا جائے گا لہٰذا ضروری ہے کہ نام والوں کی کنیتیں جانی جائیں اسی طرح کنیت والوں کے نام۔ متعدد کنیتیں یا متعدد صفات وغیرہ وغیرہ ان سب میں دھوکا کھا جانے کا اندیشہ ہے لہٰذا ضروری ہے کہ ان سب باتوں کو جانا جائے۔

(۱) بعض راوی ایسے ہوتے ہیں جن کے نام ہی ان کی کنیت ہوتے ہیں مثلاً ابو بلال اشعری ان کا نام اور کنیت ایک ہی ہے۔

(۲) بعض راویوں کی متعدد صفات یا متعدد القاب ہوتے ہیں ان کا جاننا بھی ضروری ہے مثلاً حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دو القاب ہیں صدیق اور عتیق۔

۸۱ یہ تحریر مفتی شریف الحق رحمۃ اللہ علیہ کی شرح بخاری "نزھۃ القاری" کے مقدمے سے لی گئی ہے۔

۸۲ طبقات ابن سعد و فتوح البلدان وغیرہ۔

۸۳ حاشیہ خلاصۃ التہذیب۔

۸۴ تہذیب التہذیب۔

۸۵ معجم البلدان ج ۴ ص ۴۹۳ ذکر کوفہ۔

۸۶ استیعاب

۸۷ حاکم

۸۸ مشکوٰۃ شریف

۸۹ اسد الغابہ ج ۲ ص ۳۲۲ اصابہ ج ۲ ص ۱۳

۹۰ اسد الغابہ ج ۲ ص ۳۱۳
۹۱ مناقب للموفق کردری
۹۲ مشکوٰۃ راوہ الترمذی و ابوداؤد و الداری ص ۳۲۴
۹۳ سیرت بخاری ص ۲۶،۲۵
۹۴ مجادلہ آیت
۹۵ عقود الجمان باب ثامن
۹۶ انبیاء آیت (۸۴)
۹۷ شرح سفر السعادت مطبوعہ پاکستان ص ۱۹
۹۸ تہذیب التہذیب ج ۱۰ ص ۵۰
۹۹ تذکرۃ الحفاظ ج ا ص ۱۵۲
۱۰۰ تذکرۃ الحفاظ ج ا ص ۱۵۲
۱۰۱ الخیرات الحسان ص ۱۳
۱۰۲ الخیرات الحسان فصل ۴۸
۱۰۳ ایضاً
۱۰۴ بنایہ شرح ہدایہ ج ا جزء اول ص ۷۹
۱۰۵ تبییض الصحیفہ ص ۲۱
۱۰۶ موفق کردوی
۱۰۷ تہذیب التہذیب جزء عاشر ص ۴۵۰ و ایضاً فی تبییض الصحیفہ ص ۱۶
۱۰۸ تبییض الصحیفہ ص ۱۸
۱۰۹ الخیرات الحسان
۱۱۰ مناقب کردوی
۱۱۱ کردوی و تبییض الصحیفہ ص ۲۳

۱۱۲ ایضا

۱۱۳ موفق کردوی

۱۱۴ موفق کردوی

۱۱۵ امام اعظم سے روایتیں کم کیوں آئیں؟

اس کا جواب فقیہہ اعظم مولانا ابو یوسف محمد شریف محدث کوٹلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب فقہہ الفقیہہ میں یوں دیتے ہیں:

روایت حدیث: جناب رسول کریم ﷺ سے شریعت اخذ کرنے کے دو طریقے تھے:

ایک بطور ظاہر (یعنی اسناد کے ساتھ) جس میں نقل کی ضرورت ہے متواتر ہو یا غیر متواتر۔

دوسرا بطریق دلالت۔ اس طرح کہ صحابہ کرام نے حضور علیہ السلام کو کوئی کام کرتے دیکھا یا کوئی حکم فرماتے سنا تو انہوں نے حضور علیہ السلام کے اس قول یا فعل سے حکم وجوب یا مذہب سمجھ کر اس حکم سے لوگوں کو خبردار کیا۔ آنحضرت ﷺ اس حکم کا انتساب نہ کیا۔ یعنی رسول کریم ﷺ کے اقوال و افعال وتقریر سے صحابی نے جو مسئلہ سمجھا اُسے اپنے شاگردوں کے سامنے بغیر انتساب بیان کر دیا جیسے عام لوگوں میں دستور ہے کہ عالم سے مسئلہ پوچھتے ہیں تو عالم مسئلہ کا جواب دے دیتا ہے اور جو حکم ہوتا ہے بتا دیتا ہے مثلاً ایک شخص پوچھتا ہے کہ مذی سے یا بول سے وضو ٹوٹ جاتا ہے یا نہیں تو کہہ دیتے ہیں کہ ٹوٹ جاتا ہے۔ کوئی حدیث پڑھ کر نہیں سناتے تو جس حدیث میں بول یا مذی نکلنے سے وضو کا ٹوٹ جانا آتا ہے یہ فتویٰ اسی کی روایت ہے۔ لیکن بطریق ظاہر نہیں بلکہ بطریق دلالت چنانچہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی حجۃ اللہ ص ۱۰۴ فرماتے ہیں:

اعلم ان تلقی الامۃ منہ الشرع علی وجھین احدھما تلقی الظاھر ولا بلان یکون بنقل امامتواترا وغیر متواتر و ثانیھما التلقی ولالۃ وھی ان یری الصحابۃ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یقول اوجفعل فاستنبطوا من ذالک حکما من

الوجب وغیرہ فاخبروابذلک الحکم (ھ)

صحابہ کا روایت حدیث سے جھجکنا: پہلی قسم کی روایت سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بہت جھجکتے تھے بلکہ دوسروں کو بھی روایت کرنے سے منع کرتے تھے اور جو مکثر تھے وہ بھی بہت احتیاط کرتے تھے۔

صدیق اکبر رضی اللہ عنہ: نے پانچ سو حدیثیں جمع کیں اور ساری رات کروٹیں بدلتے رہے۔ صبح اس مجموعہ کو جلا دیا اور فرمایا:

خشیت ان اموت وھی عندی فیکون فیھا احادیث عن رجل قد ائتمنته وثقت ولم یکن کما حدثنی۔

میں ڈر گیا کہ مرجاؤں اور یہ مجموعہ رہ جائے اور اس میں کسی ایسے شخص کی روایت سے حدیثیں ہوں جسے میں نے ثقہ اور امین سمجھا ہو اور حقیقت میں جس طرح اس نے مجھے حدیث بیان کی ہو اس طرح نہ ہو (تو اس کا مجھے مواخذہ نہ ہو)

اسی طرح آں حضرت ﷺ کی وفات شریف کے بعد صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے صحابہ کو جمع کیا خطبہ پڑھا اور فرمایا:

انکم تحدثون احادیث تختلفون فیھا والناس بعد کم اشد اختلافاً فلا تحدثوا۔ (تذکرہ ذھبی)

تم احادیث بیان کرتے ہو اور ان میں اختلاف کرتے ہو اور تمہارے بعد لوگ بہت اختلاف میں پڑیں گے اس لیے تم حدیثیں نہ بیان کیا کرو۔ یعنی یہی حدیثیں اختلاف کا باعث ہیں۔ اگر تم ان کی روایت کی کثرت چھوڑ دو گے تو اختلاف کم ہوگا۔ ورنہ اختلاف شدید پیدا ہوجائے گا۔

عمر رضی اللہ عنہ: آپ کے زمانہ میں احادیث کا بکثرت روایت کرنا قانونی جرم تھا۔ مصنف عبدالرزاق میں لکھا ہے:

لما ولی عمر قال اقلوالروایة عن رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم الافیما

يعمل به۔

یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے خلافت کے زمانہ میں فرمایا ہے کہ بجزان احادیث کے جن پر عمل کیا جاتا ہے۔ آنحضرت ﷺ سے روایت کم کردو۔ (تذکرہ اعظم)

امام ذہبی نے تذکرہ ا ظ میں لکھا ہے:

ان عمر حبس ثلاثة ابن مسعود وابا الدرداء و ابا مسعود الانصاری فقال لقد اکثرتم الاحادیث عن رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ابن مسعود ابودرداء و ابومسعود انصاری رحمہم اللہ کو قید کردیا۔ اس جرم میں کہ تم رسول کریم ﷺ سے حدیث بکثرت روایت کرتے ہو۔

خطیب نے بھی شرف اصحاب الحدیث کے صفحہ ۸۹ میں اس کو روایت کیا ہے۔ جس کے الفاظ یہ ہیں:

فحبسهم حتی استشهد۔ یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان تینوں صحابہ کو اپنی شہادت تک قید رکھا۔

یہی خطیب اپنی سند کے ساتھ قرظہ بن کعب سے نقل کرتا ہے۔ کہا اس نے کہ ہم نکلے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ ہمیں رخصت کرنے کے لیے صرار تک آئے پھر پانی منگوا کر وضو کیا اور فرمایا کیا تم جانتے ہو کہ میں تمہارے ساتھ کیوں آیا ہوں انہوں نے عرض کی کہ ہاں آپ ہمیں رخصت کرنے اور ہماری عزت افزائی کے لیے تشریف لائے ہیں۔ فرمایا ہاں لیکن اس کے ساتھ ایک اور حاجت بھی ہے۔ وہ یہ ہے کہ تم ایسے شہر میں جاؤ گے جہاں لوگوں کو قرآن شریف کی تلاوت کے ساتھ شہد کی مکھی کے آواز کی طرح آواز ہے (یعنی بہت محبت ہے اور بکثرت تلاوت کرتے ہیں) تم ان کو حدیثیں سُنا کر نہ روک دینا قرظہ کہتا ہے کہ میں نے اس کے بعد کوئی حدیث رسول کریم ﷺ سے روایت نہیں کی۔ اسی مضمون کو شاہ ولی اللہ حجۃ اللہ میں لکھتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جب انصار کی ایک جماعت کو کوفہ بھیجا تو فرمایا کہ تم کوفہ جاتے ہو اور وہاں ایسی قوم ہوگی جو قرآن کی تلاوت کرتے ہوئے روتے ہوں گے۔ وہ تمہارے پاس

آئیں گے اور کہیں گے کہ محمد ﷺ کے اصحاب آئے ہیں پھر وہ تم سے حدیثیں پوچھیں گے۔ تو تم حدیثوں کو بہت کم روایت کرنا۔

امام ذہبی نے تذکرہ میں لکھا ہے۔ ابو سلمہ کہتے ہیں میں نے حضرت ابو ہریرہ کو کہا کہ کیا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بھی اس طرح حدیثیں روایت کیا کرتا تھا۔ انہوں نے فرمایا:

**لو کنت احدث فی زمان عمر مثل ما احد ثکم لضربنی بمخفتقہ۔**

یعنی اگر میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں اس طرح حدیثیں بیان کرتا جس طرح تمہارے زمانہ میں بیان کرتا ہوں تو عمر رضی اللہ عنہ مجھے دُرّے لگاتے۔

**فائدہ:** سیدنا امام اعظم رحمۃ اللہ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہما کے اس قانون پر عمل کیا اور حدیث کی پہلی قسم کی روایت میں کثرت نہ کی۔ **رحم اللّٰہ ابا حنیفہ کیف عمل بقول صلی اللّٰہ علیہ وسلم اقتدوا باللذین من بعدی ابی بکر و عمر۔** (ترمذی)

**عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ:** کوفہ کے مفتی و مدرس مقرر ہوئے۔ فتوے دیا کرتے تھے۔ مگر جب حدیث مسند متصل بیان کرتے تو پیشانی پسینہ پسینہ ہو جاتی۔ کانپنے لگتے اور فرماتے ان شاء اللہ کذا لک یا ہکذا ونحوہ۔ ابن مسعود کے شاگردوں کا بیان ہے کہ ہم لوگ سال سال بھر تک ان کے پاس روزانہ درس میں حاضر ہوتے تھے مگر کسی دن قال رسول اللہ نہ سنتے۔ ان کے بدن پر لرزہ طاری ہو جاتا۔ (طبقاتِ ابن سعد) اسی طرح حجۃ اللہ میں ص ۱۲۱ میں لکھا ہے۔

**ابن عباس رضی اللہ عنہ:** صحیح مسلم کے مقدمہ میں ہے۔

**قال ابن عباس انا کنا نحدث عن رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اذلم یکن یکذب علیہ فلما رکب الناس الصعب والذلول ترکنا الحدیث عنہ۔**

ابن عباس فرماتے ہیں ہم رسولِ کریم ﷺ سے حدیثیں بیان کیا کرتے تھے۔ جب کہ ان پر جھوٹ نہیں باندھا جاتا تھا۔ اور جب لوگ نرم سخت پر سوار ہوئے (یعنی اچھے بُرے مسلک پر چلنے لگے نیک بد کی تمیز نہ رہی) تو ہم نے آنحضرت ﷺ سے روایت کرنا چھوڑ

دیا۔

ایک سو بیس صحابہ: دارمی میں عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ کا قول ہے کہ ایک سو بیس صحابہ کو کوفہ کی مسجد میں دیکھا وہ سب حدیثوں کے بیان کرنے سے جھجکتے تھے۔ اسی طرح حضرت عثمان و حضرت علی رضی اللہ عنہما و حضرت انس و جابر و صہیب و عمران بن حصین و زید بن ارقم رضی اللہ عنہم سب حدیثوں کی روایت سے گھبراتے تھے بلکہ دوسروں کو بھی منع کرتے تھے۔

امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ: فرماتے ہیں۔

علی من دون النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم احب الینا فان کان فیہ زیادۃ او نقصان کان علی من دون النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم (حجۃ اللہ)

یعنی حضور علیہ السلام کی طرف نسبت کرنے سے کسی دوسرے کی طرف جو آپ سے نیچے کا ہو نسبت کرنا ہمیں بہت پسند ہے کیونکہ روایت میں اگر زیادت یا نقصان ہو تو حضور علیہ السلام کے سوا دوسرے کی طرف منسوب ہوگا اور یہ بھی فرماتے ہیں۔

لوددت ان لم اتعلم من ھذاالعلم شیئا

کاش کہ میں علم حدیث نہ سیکھتا۔ (خطیب)

ابراہیم نخعی: فرماتے ہیں۔

اقول قال عبداللّٰہ وقال علقمہ احب الینا۔

یعنی یہ کہنا کہ عبداللہ نے کہا یا علقمہ نے کہا یہ ہمیں بہت پسند ہے۔ (حجۃ اللہ)

مکثرین کا رجوع: شعبہ جو امیر المومنین فی الحدیث ہیں۔ سات یا دس ہزار حدیث کے راوی ہیں اخیر میں کہا کرتے تھے:

وددت انی وقاد الحمام ولم اعرف الحدیث۔

کاش میں حمام کا ایندھن ہوتا اور حدیث کو نہ پہنچانتا۔ (تذکرۃ الحفاظ)

ابوالولید کہتے ہیں۔ میں نے سنا شعبہ فرماتے تھے۔

ان ھذا الحدیث یصد کم عن ذکر اللّٰہ وعن الصلوٰۃ فھل انتم منتھون۔

کہ یہ حدیث تمہیں اللہ کے ذکر اور نماز سے روکتی ہے کیا تم اس سے باز نہ رہو گے۔ (شرف للخطیب ص ۱۱۵) نیز فرمایا:

**مااانا مقیم علی شئی اخوف علی ان یدخلنی النار عنه** یعنی الحدیث کہ میں اپنے اعمال میں سے کسی سے اتنا خائف نہیں جتنا کہ حدیث سے کہ یہ مجھے جہنم میں داخل نہ کرے۔ (شرف الخطیب)

سفیان ثوری رحمۃ اللہ: فرمایا کرتے تھے میں کسی عمل سے اتنا خائف نہیں ہوں جتنا کہ حدیث سے (تذکرہ ذہبی) اور فرمایا:

**لو ددت انی لم اکن دخلت فی شی منه**

یعنی الحدیث یعنی کاش میں حدیث میں داخل نہ ہوتا اور فرماتے ہیں:

**و ددت ان کل حدیث فی صدری و کل حدیث حفظه الرجال عنی نسخ من صدری و صدورهم۔**

یعنی کاش جو حدیث میرے سینے میں ہے یا جو مجھ سے لوگوں نے حفظ کی ہے وہ میرے اور ان کے سینوں سے جاتی رہے۔ اور فرمایا:

**لو کان هذا من الخیر لنقص کما نیقص الخیر۔** یعنی الحدیث اگر حدیث بھلائی ہوتی تو اور بھلائیوں کی طرح یہ بھی کم ہوتی۔ یہ فرماتے ہیں میں دیکھتا ہوں ہر قسم کی بھلائیاں کم ہوتی جاتی ہیں اور یہ حدیث زیادہ ہوتی جاتی ہے۔ تو میں گمان کرتا ہوں کہ یہ اسباب خیر سے ہوتی تو یہ بھی کم ہوتی (الکل من شرف الحدیث ص ۱۲۲)

عبید اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ: نے اہل حدیث اور ان کی انبوہی کی طرف دیکھ کر فرمایا کہ تم نے علم کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور اس کا نور گھٹا دیا۔

**لو ادر کنا و ایاکم عمر لاوجعلنا ضربا۔**

اگر ہمیں تمہیں حضرت عمر پاتے تو سزا دیتے۔ (شرف الخطیب)

مغیرہ بن مقسم: فرماتے ہیں:

کان مرۃ خیار الناس یطلبون الحدیث فصار الیوم شرار الناس یطلبون الحدیث لو استقبلت من امری ما استدبرت ماحدثت۔

یعنی پہلے تو اچھے لوگ حدیث طلب کرتے تھے اب بُرے لوگ طلب کرتے ہیں اگر میں پہلے یہ جانتا تو حدیثیں بیان نہ کرتا۔ (شرف ص ۱۲۱)

امام اعمش: فرماتے ہیں:

مافی الدنیا قوم شر من اصحاب الحدیث۔

یعنی اہل حدیث سے زیادہ بُری قوم دنیا میں کوئی نہیں۔ اور فرمایا

لو کانت لی اکلب کنت ارسلها علی اصحاب الحدیث

اگر میرے پاس کتے ہوتے تو میں اہلحدیث پر چھوڑتا۔ (شرف الخطیب)

ان اقوال کا کوئی بھی سبب ہو۔ بہرحال یہ لوگ روایت سے ڈرتے تھے اور جنہوں نے روایت بکثرت کی انہوں نے بھی اس پر خوف ظاہر کیا۔

پس جو لوگ احادیث کو رسول کریم ﷺ کی طرف نسبت کرنے سے ڈرتے تھے اس جماعت کا طریقہ یہ تھا کہ افعال واقوال نبی کریم ﷺ سے جو کچھ وہ سمجھتے تھے اس پر اطمینان کر لیتے اور اس کو شاگردوں کے سامنے بغیر انتساب بیان کرتے۔ یہی سلسلہ اخیر میں فقہ کے نام سے موسوم ہوا۔

یہ طریقہ پہلے طریقہ سے مضبوط اور محکم تھا۔ اس کے راوی کے لیے ضرور ہے کہ فہم و فراست سے بہرہ وافر رکھتا ہو ہر ایک حکم کی اصلیت کو سمجھتا ہو۔ اس لیے اس طریق کے مبلغین کی تعداد بہت کم ہے۔ صحابہ میں بھی کم رہی۔ صحابہ میں چند ممتاز رہے حضرت عمر، ابن مسعود، علی، ابن عباس رضی اللہ عنہم بہت مشہور تھے۔ تابعین میں سے بھی بہت کم بھی مکہ میں عطاء بن ابی رباح۔ مدینہ میں فقہاء سبعہ۔ کوفہ میں ابراہیم نخعی۔ بصرہ میں حسن۔ یہ لوگ بلا انتساب مسئلہ بتا دیا کرتے تھے ان کے سلسلے تلامذہ بھی اسی پر عامل رہے آنحضرت ﷺ تک رفع نہیں کرتے تھے۔ اسی بنا پر ہم کہہ سکتے ہیں کہ فقہ بھی دراصل حدیث ہے۔

**فقہ اور حدیث مسند میں فرق:** احادیث فقہ پہلے سے بہت زیادہ قوی قابل اطمینان ہے بوجوہات ذیل:

(۱) مسند احادیث کے رواۃ کی عادت تھی۔ ناسخ منسوخ متعارض غیر متعارض واجب مستحب ضروری غیر ضروری حالات و قرائن مقامات کا کچھ لحاظ نہیں ہوتا تھا صرف مقصود روایت ہوتی تھی۔ بلاسند روایت فقہ میں اس کا اہتمام ہوتا تھا۔ ان سب کا اعتبار کر کے نفس مسلمہ کا بتانا مقصود ہوتا تھا۔ امت تک مسائل محقق طور پر پہنچتے تھے۔ مثلاً حدیث نہی عن المزارعۃ یا نہی عن بیع الثمار قبل ان یبدو صلاحہا پہلے قسم کے راوی عموماً بیان کر دیا کرتے تھے۔ لیکن فقہا صحابہ فرماتے رہے کہ یہ حکم بطور مشورہ تھا۔ (حجۃ اللہ)

(۲) مسند حدیث کے لیے صرف راوی کی قوت حفظ دیانت کی ضرورت ہے۔ دوسرے طریقہ (فقہ) میں انتہائے فقاہت اور سمجھ کی ضرورت تھی۔ اس لیے اس کا سلسلہ حفاظ و ثقات و فقہا کبار کا ہوتا تھا۔

(۳) مسند میں صرف لفظ نقل ہوتا ہے۔ وہ بجنسہ مشکل ہے۔ اکثر روایت بالمعنے ہے۔ لفظی روایت بہت نادر ہے۔ سفیان ثوری کہتے ہیں:

**لو اردنا کم ان نحدثکم الحدیث کما سمعناہ ماحدثنا کم بحدیث واحد۔**

کہ اگر ہم ارادہ کریں کہ جس طرح حدیث کو سُنا ہے اسی طرح روایت کریں تو ایک حدیث بھی روایت نہ کرسکیں۔ روایت بالمعنیٰ میں اختلاف الفاظ ضروری ہے۔ پھر استنباط احکام میں خلل ہونا لازم۔ ایک مَا اور لَا میں بڑا فرق ہے۔ اب فرق سمجھ لو کہ مسند احادیث میں اکثر الفاظ رواۃ کے ہیں۔ پھر اس کو فقہ پر جو کہ مستند حدیثوں کا مجموعہ ہے کس وجہ سے فضیلت ہوسکتی ہے۔

**امام اعظمؒ کے مرویات:** اس تقریر سے معلوم ہوگیا ہوگا کہ سیدنا ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ سند حدیثوں کو کیوں کم روایت کرتے تھے۔ اور فتاویٰ مسائل کی کیوں کثرت تھی۔ جب ان کے دادا استاد (عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ) روایت حدیث سے کانپتے تھے تو امام ابوحنیفہ کیوں احتیاط

نہ کرتے۔ امام اعظم رحمۃ اللہ نے تو سنت خلفاء پر عمل کیا اور کبار صحابہ کی روش پر رہے۔ یہ بھی معلوم ہوگیا کہ ابوحنیفہ سے زیادہ کثیر الروایت شخص دنیا میں نہیں ہوا۔ ان کے مرویات آج فقہ حنفی کے نام سے تمام عالم کے سامنے ہے۔

۱۱۶۔ اس بات پر توجہ دے کہ ایک لاکھ میں سے ڈھائی ہزار سے کچھ زیادہ احادیث بخاری شریف میں رقم فرمائیں یعنی ۹۷ ہزار سے زائد صحیح حدیثیں صحیح بخاری میں درج نہ فرمائیں۔

اس بات سے یہ نتیجہ نکالا کہ بخاری کے علاوہ ہر حدیث کو رد کردینا انتہائی غلط رویہ ہے اور علم حدیث سے ناواقفی ہے۔

۱۱۷۔ تمییض الصحیفہ ص ۱۸ و ایضاً فی الخیرات الحسان۔

۱۱۸۔ سورہ یونس آیت (۱۴۲)

۱۱۹۔ سورہ بقرہ آیت (۲۶۸)

۱۲۰۔ بخاری شریف ج ۱ ص ۱۶

۱۲۱۔ مشکوۃ شریف ص ۳۵

۱۲۲۔ شارع یعنی نبی علیہ الصلوۃ والسلام کیا چاہتے تھے کیونکہ بہت سارے اقوال وہ ہوتے ہیں جن کے ظاہری معنی کچھ ہوتے ہیں لیکن دراصل وہ بات اپنے اندر صدر یا مقاصد اور مفہوم رکھتی ہے۔

۱۲۳۔ فقیہہ اعظم مولانا ابویوسف محمد شریف محدث کوٹلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب فقیہہ الفقیہہ میں لکھتے ہیں۔

اب یہ دیکھنا چاہیے کہ فقہا علیہم الرحمۃ نے جو کام کیا کس قدر ضروری تھا اور ان کی جاں فشانیاں کس قدر قابل داد ہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ قرآن کریم کی فصاحت و بلاغت اعلیٰ درجہ میں واقع ہے جس کو مخالفین نے بھی تسلیم کیا ہے کیونکہ جب دعوے سے کہا گیا کہ فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِثْلِهٖ تو کسی سے نہ ہوسکا کہ ایک دو سطر لکھ کر پیش کرے جو فصاحت و بلاغت میں

قرآن کریم کا جواب ہو سکے اور کلام بلیغ کا یہ خاصہ ہے کہ باوجود عام فہم ہونے کے کچھ مضامین اس میں ایسے بھی ہیں جو خاص خاص لوگ اس پر مطلع ہو سکیں۔ اسی واسطے کہا جاتا ہے الکنایۃ ابلغ من التصریح تو کنایہ کے ابلغ ہونے کی کوئی وجہ سوائے اس کے نہیں کہ اس کا پورا پورا مضمون سمجھنا خاص لوگوں کا ہی حصہ ہے۔ پھر جس طرح عبارت النص سے مسائل سمجھے جاتے ہیں دلالت، اشارت اور اقتضاء سے بھی سمجھے جاتے ہیں۔ اس کے سوائے نظم و معانی سے اتنے مباحث متعلق ہیں کہ ان کے بیان میں خاص ایک فن اصول فقہ مدوّن ہو گیا۔

پھر اسی قسم کی دقتیں احادیث کے سمجھنے میں بھی ہیں اور احادیث میں بہت کچھ اختلاف واقع ہے۔ ناسخ منسوخ حقیقت، مجاز، عموم خصوص مجمل مفسر وغیرہ معلوم کرنا پھر مقصود و شارع کا سمجھنا ہر ایک کا کام نہیں بلکہ ہر ایک کلام کے سمجھنے میں قرائن سے مدد لی جاتی ہے گو الفاظ مساعدت نہ کریں اور یہ ہر کسی کا کام نہیں۔

صحیح بخاری میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے خالد بن ولید کو بنو خذیمہ کی طرف بھیجا۔ انہوں نے ان کو اسلام کی دعوت دی تو انہوں نے صاف طور پر یہ نہ کہا کہ اَسْلَمْنَا یعنی ہم اسلام لائے بلکہ صَبَانَا صَبَانَا کہا۔ یعنی ہم اپنے دین سے پھر گئے۔ خالد رضی اللہ عنہ نے ان کو قتل اور قید کرنا شروع کر دیا اور ایک ایک قیدی ایک ایک شخص کے حوالہ کیا۔ ہر ایک کو حکم دیا کہ ہر ایک شخص اپنے قیدی کو قتل کر ڈالے میں نے کہا:

وَاللّٰہِ لَا اَقْتُلُ اَسِیْرِیْ وَلَا یَقْتُلُ رَجُلٌ مِنْ اَصْحَابِیْ اَسِیْرَہ

خدا کی قسم میں اور میرے ساتھی ہرگز قتل نہ کریں گے۔

پھر جب ہم حضور علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوئے تو حضور علیہ السلام نے ہاتھ اٹھا کر دُعا کی اور فرمایا:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَبْرَءُ اِلَیْکَ مِمَّا صَنَعَ خَالِدٌ مَرَّتَیْن

اے خدا خالد نے جو کیا ہے۔ میں اس سے بری ہوں یہ الفاظ دو مرتبہ فرمائے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ معنے سمجھنے کے لیے قرائن سے مدد لینے کی بہت ضرورت

ہے۔ مطلب ظاہر الفاظ سے سمجھا جاتا ہے ہمیشہ وہی مقصود نہیں ہوتا اس لیے قرآن و حدیث کا پورا پورا مطلب سمجھنا ہر کسی کا کام نہیں۔

حضور علیہ السلام نے جو فرمایا: اُوْتِیْتُ جَوَامِعَ الْکَلِمِ۔ اس سے بھی ظاہر ہے کہ حدیث کی عبارتوں میں کئی پہلو ہوتے ہیں جن سے مسائل کا استنباط مختلف طور پر ہوسکتا ہے۔ ان کا معلوم کرنا بھی ہر ایک کا کام نہیں۔ پھر اکثر احکام میں علتیں ملحوظ ہوا کرتی ہیں اور علت کا متعین کرنا بہت مشکل کام ہے۔ غرض اس قسم کے مختلف اسباب سے ایسے علماء کی ضرورت ہوئی جو شارع کے مقصود کو قرائن اور جودت طبعیت سے معلوم کرسکیں۔ انہی کو فقیہ اور مجتہد کہتے ہیں۔

ترمذی نے کتاب الجنائز میں فقہا علیہم الرحمۃ کی نسبت لکھا ہے:

**وهم اعلم بمعانی الحدیث۔**

یعنی فقہاء احدیث کے معانی کو زیادہ جانتے ہیں۔

ترمذی کے اس قول کی تصدیق حدیث کے اس جملہ سے بھی ہوسکتی ہے جو حضور علیہ السلام نے فرمایا ہے:

**نضر اللّٰه عبداسمع مقالتی فحفظها ورعاها واداها فرب حامل فقه غیر فقیه** ورب حامل فقه الی من هو افقه منه [illegible] اس بندہ کو جس نے میرے اقوال سنے اور یاد رکھ کر لوگوں کو پہنچایا۔ [illegible] کیونکہ بہت [illegible] والے سمجھدار نہیں ہوتے اور بعض سمجھدار ہوتے ہیں [illegible] ہوتے ہیں۔

بلکہ دارمی کی روایت ہے:

**فرب حامل فقه ولا فقه له**

جس کا مطلب یہ ہے کہ اکثر روایت کرنے والے محدثین کو سمجھ نہیں ہوتی۔

تو معلوم ہوا کہ محدثین کا اتنا ہی کام ہے کہ وہ روایتیں فقہا کو پہنچا دیں تا کہ وہ خوض و فکر

کر کے مسائل۔ استنباط کریں جن سے راویوں کی سمجھ قاہر ہو کیونکہ ظاہر ہے جو افقہ ہوگا۔ وہ حدیث کے مطالب بہ نسبت غیر فقیہ کے زیادہ سمجھے گا۔

اسی حدیث سے یہ بھی ثابت ہوا کہ حدیث میں سوائے لفظی ترجمہ کے اور بھی بہت خفی راز ہیں جن کی طرف اوتیت جوامع الکلم میں اشارہ ہے۔ اگر بجز الفاظ کوئی اور خفی راز نہ ہوتا تو حامل حدیث کا غیر فقیہ ہونا بہ نسبت محمول الیہ کے یا بہ نسبت اس کے کم فقیہ ہونا کیسے درست ہوسکتا ہے۔ معلوم ہوا کہ یقیناً احادیث نبویہ میں علاوہ مدلولات ظاہر یہ کے اور بھی مدلولات خفیہ ہیں جن کو بعض علماء سمجھ سکیں گے اور بعض نہیں کیوں کہ انسانی فطرت میں تفاوت جب کہ علماً و عملاً موجود ہے جس کی طرف آیت قرآنی فوق کل ذی علم علیم کا اشارہ ہے۔

جب یہ حال ہے تو مستنبطین کا استنباط بھی یکساں نہ ہوگا۔ کسی کا ماخذ لطیف و دقیق ہوگا اور بعض کا جلی و ظاہر۔ یہی وجہ ہے کہ حضرت امام اعظم رحمہ اللہ کا استنباط جو نہایت ادق ہے ظاہر بینوں کی نظروں میں خلاف معلوم ہوتا ہے۔

اس حدیث میں صرف پہنچانے کا یہ ثواب بیان کیا گیا ہے تو تخریج مسائل کا ثواب اسی پر قیاس کرلو۔ ترمذی کے اس قول کی تائید اس روایت سے ہوسکتی ہے جو عالمگیر میں بحر الرائق سے لکھی ہوئی ہے۔

کہ عیسیٰ بن ابان بڑا جلیل القدر محدث تھا وہ کہتا ہے کہ میں حج کے زمانہ کے دنوں میں مکہ شریف آیا اور ایک مہینہ مکہ شریف رہنے کا ارادہ کر کے چار رکعت فرض پڑھنے لگا تو امام اعظم رحمۃ اللہ کا ایک شاگرد ملا اور کہا کہ تو نے خطا کی کیونکہ تم منیٰ کی راتیں شہر مکہ سے باہر ہو گے۔ اس لیے تمہاری نیت اقامت درست نہیں ہوئی پھر میں نے دوگانہ شروع کیا جب منا سے واپس آئے تو بھی دوگانہ شروع رکھا۔ پھر وہی فقیہ ملا۔ اس نے کہا کہ اب تو نے دوبارہ خطا کی کیونکہ اب تم مکہ معظمہ میں مقیم ہو جب تک وہاں سے الوداع نہ ہو چار پڑھو۔ عیسیٰ بن ابان کہتے ہیں کہ میں نے یہ بات سن کر طلب حدیث کو چھوڑ کر فقہ کی طلب اختیار کی اور پورا فقیہ ہوا۔

اور اس قول کی تائید یہ روایت بھی کرتی ہے جو خیرات الحسان ص ٦٧ میں لکھی ہے:

ایک بار اعمش رحمہ اللہ سے کسی نے چند مسائل پوچھے۔ اس مجلس میں امام اعظم رحمہ اللہ بھی حاضر تھے۔ اعمش نے امام اعظم رحمہ اللہ کو فرمایا کہ آپ کا ان مسائل میں کیا قول ہے۔ امام صاحب نے ان سب مسائل کا جواب دیا۔ اعمش نے کہا اس پر کیا دلیل ہے۔ امام صاحب نے فرمایا وہی احادیث جو آپ سے مجھے پہنچی ہیں اور چند حدیثیں مع اسناد پڑھ کر سنا دیں اور طریق استنباط بھی بتا دیا۔ اعمش نے نہایت تحسین کی اور فرمایا جو روایتیں میں نے سو دن میں بیان کی تھیں تم نے ایک ساعت میں سب سنا دیں۔ میں نہیں جانتا تھا کہ تم ان احادیث پر عمل کرتے ہو گے۔ پھر فرمایا:

يَامَعْشَرَ الْفُقَهَاءِ اَنْتُمُ الْاَطِبَّاءُ وَنَحْنُ الصَّيَادِلَة

یعنی اے گروہ فقہا تم طبیب ہو اور ہم محدثین عطا ہیں جن کے پاس دوائیں ہر قسم کی موجود رہتی ہیں اور تم دونوں کے جامع ہو۔ یعنی محدث بھی ہو اور فقیہ بھی ہو۔

اسی طرح علامہ علی قاری نے شرح مشکوٰۃ میں نقل کیا ہے کہ امام اعظم رحمہ اللہ سے چند مسائل امام اوزاعی نے پوچھے انہوں نے سب کے جواب دیئے۔ اوزاعی نے دلیل پوچھی تو فرمایا انہی احادیث و اخبار سے جو آپ روایت کرتے ہیں پھر وہ پڑھ کر سُنا دیں۔ تو اوزاعی نے فرمایا:

نَحْنُ الْعَطَّارُوْنَ وَاَنْتُمُ الْاَطِبَّاءُ

ہم عطار ہیں اور آپ لوگ طبیب۔

یعنی جس طرح عطار عمدہ عمدہ دوائیں اپنی دوکان میں رکھا کرتے ہیں اور ان کو بیماروں پر استعمال کرنا نہیں جانتے اسی طرح ہم لوگ محدثین صحیح صحیح حدیثیں جمع کرتے ہیں اور ان سے مسائل استنباط نہیں کر سکتے۔ جس طرح طبیب ادویہ کا استعمال جانتا ہے اسی طرح آپ فقہا حدیثوں کا موقع اور مواضع استعمال اور استنباط مسائل سے واقف ہیں۔

کسی شخص نے کچھ مال زمین میں دفن کیا تھا۔ پھر اسے یاد نہ رہا تو حضرت امام اعظم رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ کوئی ایسی وجہ بتاؤ جس سے مجھے اپنے دفینہ کا پتہ لگ جائے۔ حضرت

نے فرمایا:

- صَلِّ اللَّیْلَةَ اِلَی الْغَدِسَتَذْکُرُ

یعنی آج ساری رات صبح تک نفل پڑھ پھر تجھے پتہ لگ جائے گا۔

اس شخص نے ایسا ہی کیا جب رات کو نماز میں مشغول ہوا۔ ابھی تھوڑا وقت گزرا کہ اسے اپنے دفینہ کا پتہ لگ گیا۔ صبح کو امام صاحب کی خدمت میں پہنچا اور واقعہ عرض کیا۔ امام صاحب نے فرمایا کیا تو نے نوافل صبح تک پڑھے یا چھوڑ دیئے۔ اس نے عرض کی کہ جب پتہ لگ گیا پھر چھوڑ دیئے۔ آپ نے فرمایا:

قَدْ عَلِمْتُ اَنَّ الشَّیْطٰنَ لَایَدَعُکَ یُصَلِّی لَیْلَتَکَ حَتّٰی یَذْکُرَکَ وَیْحَکَ فَهَلَّا اَتْمَمْتَ لَیْلَتَکَ شُکْرٍ لِلّٰهِ

میں جانتا تھا کہ شیطان تجھے ساری رات نماز نہ پڑھنے دے گا اور یاد کرا دے گا مگر افسوس کہ تم نے اس شکریہ میں ساری رات نوافل کیوں نہ پڑھے؟

کیا آپ کے خیال میں آسکتا ہے کہ امام صاحب نے جو اس شخص کو یہ علاج بتایا یہ کس آیت یا حدیث سے ماخوذ ہے۔ لو ہم بتاتے ہیں۔ حدیث شریف میں ہے جب اذان ہوتی ہے تو شیطان بھاگ جاتا ہے تاکہ اذان نہ سنے۔ جب اذان ختم ہوتی ہے تو آجاتا ہے پھر اقامت کے وقت چلا جاتا ہے پھر ختم ہونے پر آجاتا ہے اور نمازیوں کے دلوں میں وسوسے ڈالنا شروع کر دیتا ہے۔ اور کہتا ہے:

اُذْکُرْ کَذَا اُذْکُرْ لِمَا لَمْ یَکُنْ یَذْکُرُ

فلاں بات یاد کر فلاں بات یاد کر۔

یعنی جو اس کو یاد نہیں ہوتی وہ یاد کراتا ہے یہاں تک کہ آدمی نہیں جانتا کہ کیا پڑھا ہے

اس حدیث سے سمجھ کر امام صاحب نے فرمایا:

قَدْ عَلِمْتُ اَنَّ الشَّیْطٰنَ لَایَدَعُکَ یُصَلِّی لَیْلَتَکَ حَتّٰی یَذْکُرَکَ وَیْحَکَ فَهَلَّا اَتْمَمْتَ لَیْلَتَکَ شُکْرًالِلّٰهِ

میں جانتا تھا کہ شیطان تجھے ساری رات نماز نہ پڑھنے دے گا اور یاد کرا دے گا۔ مگر افسوس کہ تم نے اس شکریہ میں ساری رات نوافل کیوں نہ پڑھے۔

تفسیر کبیر و خیرات الحسان میں ہے کہ ایک شخص نے امام اعظم رحمہ اللہ کی خدمت میں آ کر عرض کی کہ میں نے اپنی عورت کو قسم کر کے کہا ہے کہ جب تک تو میرے ساتھ نہ بولے گی میں بھی نہ بولوں گا اس نے بھی قسم کی اور کہا کہ جب تک تو نہ بولے گا میں نہ بولوں گی۔ اب اس حکایت سے معلوم ہوا کہ حدیثوں کا یاد رکھنا اور ہے اور مسائل کا استخراج اور ہے اور یہ وظیفہ فقیہ کا ہے۔

ابن جوزی رحمہ اللہ تلبیس ابلیس میں لکھتے ہیں کہ بعض محدثین نے رسول اللہ ﷺ سے روایت کیا:

اَنْ یَسقِیَ الرَّجُلُ مَائَہ ذَرْعَ غَیْرِہ

حضور نے اپنا پانی دوسرے کی کھیتی کو پلانے سے منع فرمایا ہے۔

تو محدثین کی ایک جماعت نے جو وہاں موجود تھی کہا جب ہمارے باغوں یا کھیتوں سے پانی بچ رہتا تھا تو ہم اپنا زائد پانی ہمسایوں کے کھیتوں کی طرف چھوڑ دیتے تھے۔ اب ہم اس بات سے توبہ کرتے ہیں اور خدا سے استغفار کرتے ہیں، دیکھئے قلت فقاہت کے سبب یہ محدثین حدیث کا صحیح مطلب نہ سمجھ سکے جس سے مراد پرائی عورت کے ساتھ وطی کرنے کی ممانعت تھی۔ معلوم ہوا کہ ظاہر الفاظ سے ہمیشہ ظاہر مقصود نہیں ہوتا اور یہ سمجھنا ہر کسی کا کام نہیں۔

اسی طرح ابن جوزی رحمۃ اللہ نے ایک اور محدث کا حال لکھا ہے کہ انہوں نے چالیس سال جمعہ کی نماز کے پہلے کبھی سر نہ منڈایا اور دلیل میں یہ حدیث پیش کی کہ رسول کریم ﷺ نے منع فرمایا ہے:

عَنِ الْحلقِ قَبْلَ الصَّلٰوۃِ یَوْمَ الْجُمُعَۃِ

حالانکہ اسی حدیث میں لفظ حلق بکسر لام ہے جس کے معنے حلقہ کر کے بیٹھنا ہے اسی واسطے ابن جوزی ابن صاعد محدث کے حق میں لکھتا ہے:

كَانَ ابْنُ صَاعِدٍ كَبِيْرَ الْقَدْرِ فِي الْمُحَدِّثِيْنَ لٰكِنَّه لَمَّا قَلَّتْ مُخَالَطَتُه لِلْفُقَهَاءِ كَانَ لَا يَفْهَمُ جَوَابَ الْفَتْوٰى۔

یعنی ابن صاعد بڑا محدث تھا لیکن فقہا کے ساتھ اس کی نشست برخاست کوئی ایسی وجہ بتاؤ کہ ہم آپس میں بات چیت کریں اور کفارہ نہ پڑے۔ آپ نے پوچھا کہ یہ مسئلہ کسی اور سے بھی دریافت کیا ہے یا نہیں۔ اس نے کہا کہ سفیان ثوری سے پوچھا ہے۔ انہوں نے فرمایا ہے کہ جو پہلے بولے گا وہ حانث ہوگا۔ آپ نے فرمایا جا تو اور اس کو بلا کوئی حانث نہ ہوگا جب ثوری کو یہ فتویٰ پہنچا حیران ہوا تو آپ نے سمجھایا کہ عورت نے جب قسم کی مرد کی قسم کے بعد یہ اس کی طرف سے بات ہوگئی۔ اب مرد کے بلانے سے کوئی حانث نہ ہوگا۔ اس پر ثوری نے فرمایا کہ ہم اس سمجھ سے غافل تھے۔

یہی وجہ ہے کہ امام اعمش جب حدیث ختم کر کے فتویٰ دینے کے لیے بیٹھے تو پہلے ہی مسئلہ کا جواب نہ دے سکے جس سے معلوم ہوا کہ صرف حدیث سے کام نہیں چلتا فقہ کی بہت ضرورت ہے۔

مختصر کتاب النصیحۃ مؤلفہ خطیب بغدادی میں لکھا ہے کہ ایک جگہ محدثین کا مجمع تھا جس میں یحییٰ بن معین اور خیثمہ اور خلف بن سالم وغیرہ موجود تھے اور تحقیق حدیث میں گفتگو ہو رہی تھی کہ ایک عورت آئی۔ اس نے پوچھا کہ عستالہ خائضہ ہے کیا وہ میت کو غسل دے سکتی ہے یا نہیں؟ کسی نے اس کا جواب نہ دیا اور ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے۔ اتنے میں فقیہ ابوثور آگئے۔ ان کو دیکھ کر سب نے کہا کہ ان سے پوچھو یہ بتائیں گے۔ ابوثور نے فرمایا کہ ہاں حائضہ غسل دے سکتی ہے اور عائشہ رضی اللہ عنہا کی وہ حدیث پڑھی جس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو فرمایا تھا:

اِنَّ حَيْضَتَكِ لَيْسَتْ فِيْ يَدِكِ

(اور حدیث) كُنْتُ اُفَرِّقُ رَأْسَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا حَائِضٌ

سنتے ہی سب نے تصدیق کر دی اور کہا کہ یہ حدیثیں ہم کو فلاں فلاں راوی کے ذریعہ

پہنچی ہیں اور اس کے اتنے طریق ہیں۔

بہت کم تھی اس لیے فتویٰ کا جواب نہیں سمجھ سکتا تھا۔

ابوبکر فقیہ کہتے ہیں کہ میں ابن صاعد کے پاس تھا تو ایک عورت آئی اس نے پوچھا کہ جس کنواں میں مرغی گر کر مر جائے اس کا کیا حکم ہے تو ابن صاعد نے فرمایا کیف سقطت کس طرح گری۔ عورت نے کہا لم یکن البیر مغطاة۔ کنواں ڈھانپا ہوا نہ تھا۔ تو آپ نے فرمایا الاغطیته حتیٰ لا یقع فیها شئی ۔تو نے کنواں کیوں نہ ڈھانپا کہ اس میں کوئی چیز نہ گرتی؟

اسی طرح بعض محدثین کو فرائض کا مسئلہ پوچھا گیا تو آپ نے جواب میں لکھا کہ مطابق حکم خدا تقسیم کیا جاوے۔ علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ ابراہیم حربی سے نقل کرتے ہیں کہ ایک عورت علی بن داؤد محدث کے پاس آئی۔ وہ اس وقت حدیث بیان فرماتے تھے اور ان کے سامنے ہزار آدمی سامعین بیٹھے ہوئے تھے آ کر کہنے لگی کہ میں نے قسم کی تھی کہ اپنے آزار کو صدقہ کروں گی تو اب کیا کروں فرمایا تو نے اِزار کتنے کو لیا۔ اس نے کہا کہ دوسو بیس درہم کو۔ فرمایا! جا بائیس روزے رکھ جب وہ چلی گئی تو آپ افسوس کرنے لگے کہ ہم سے غلطی ہوگئی کہ عورت کو ظہار کے کفارہ کا حکم دے دیا۔ انتہیٰ۔ اس سے بھی معلوم ہوا کہ فہم حدیث کے واسطے فقاہت کی بڑی ضرورت ہے۔

کشف بزدوی میں لکھا ہے کہ ایک محدث بعد استنجا کے وتر پڑھا کرتے تھے۔ پوچھا گیا تو فرمایا کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا ہے:

مَنِ استَنْجٰی فَلْیُوْتِرْ

جو استنجا کرے چاہیے کہ وتر کرے۔

اس نے یہ معنے سمجھے کہ جو استنجا کرے چاہیے کہ وتر پڑھے حالانکہ معنے یہ تھے کہ استنجا میں طاق کو ملحوظ رکھے۔

مجھے اس مقام پر ایک لطیفہ یاد آیا ہے کہ کسی شخص کا ایک مخلص دوست کسی دوسرے سے لڑ رہا تھا۔ جب اس نے دیکھا کہ میرا دوست تکلیف میں ہے اس نے اپنے دوست کے دونوں

ہاتھوں کو پکڑ لیا۔ مخالف نے اس کو خوب پیٹا چونکہ اس کے دونوں ہاتھ دوست نے پکڑے ہوئے تھے وہ کچھ نہ کر سکا۔ لاچار ہو کر دوست کو کہنے لگا کہ تو نے کیا سلوک کیا ہے کہ مجھے پکڑ کر پٹوایا ہے۔ دوست بولا تو نے نہیں سُنا کہ سعدی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔

دوست آں باشد کہ گیرد دستِ دوست
در پریشاں حالی و درماندگی ! ! !

میں نے تو اس قول پر عمل کیا ہے اس نے کہا اس کا مطلب تو دوست کی مدد کرنا ہے۔ وہ کہنے لگا کہ ہم مطلب تو جانتے نہیں ہم تو ظاہر لیتے ہیں۔ میں کہتا ہوں یہی وجہ ہے کہ قرآن حدیث کس سمجھنا ہر شخص کا کام نہیں۔ اس کام کے لیے حضرات فقہا علیہم الرحمۃ ہی مخصوص ہیں۔

دیکھو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شیوخ بدر کے ساتھ بٹھایا کرتے تھے۔ اور ایک دن اِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰہِ کے معنے ان سے دریافت کیے تو انہوں نے اس سے حضور علیہ السلام کی وفات شریف کی مراد بیان کی جس پر حضرت عمر رضی اللہ نے تصدیق کی اور شیوخ بدر رحمہم اللہ پر حضرت ابن عباس کی فضیلت ظاہر ہوئی۔ کما فی البخاری۔

اسی طرح حدیث اِنَّ اللّٰہ خَیَّرَ عَبْدًا سے حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے وفات شریف کو سمجھا۔ جس سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو اعلم مانا۔

امام رازی نے کبیر میں آیت اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ سے لکھا ہے کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے اس سے بھی وفات شریف کا استنباط کیا۔ ابن کثیر نے اس آیت سے وفات شریف کا استنباط حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے تو اس سے بھی معلوم ہوا کہ فہم مسائل ہر کسی کا کام نہیں۔

۱۲۴ سورہ نساء آیت (۱۶۴)

۱۲۵ سورہ عنکبوت آیت (۴۳)

۱۲۶ اس لیے تقلید چار و ناچار سب ہی کرتے ہیں ہم تقلید کا اقرار کرتے ہیں وہ انکار کرتے ہیں پر اپنے مولوی کے پیچھے چلتے ہوئے تقلید کا انکار کرتے ہیں۔

۱۲۷؎ سورہ نحل آیت (۴۴)

۱۲۸؎ سورہ نساء (۵۹)

۱۲۹؎ یعنی نہ تو تقلید کرنے والے ایسے عالم ہر شہر اور ہر قریے میں پیدا کر سکے جو قرآن کی تمام آیات کو ہر وقت پیش نظر رکھیں اور ہر ہر حدیث پر بھی نظر رکھتا ہو اور نہ ہی غیر مقلدین ہر ہر غیر مقلد میں اتنی استعداد پیدا کرنے میں کامیاب ہوئے تو ناچار تقلید کرنا ان کی بھی مجبوری بنی۔

۱۳۰؎ میزان الشر الکبریٰ اور شیخ ابن حجر مکی نے بھی اس عبارت سے ملتی جلتی عبارت خیرات الحسان ص ۲۹ میں تحریر فرمائی ہے من شاء فلیرجع الیه

۱۳۱؎ عمدۃ القاری فی شرح بخاری ج ۴ ص ۱۲۷

۱۳۲؎ عقود الجمان فی مناقب النعمان

۱۳۳؎ القرآن الکریم سورہ حشر آیت ۸

۱۳۴؎ ان کی تفصیلی تعریف تو بہت ہی وسیع صفحات کی محتاج ہے یہاں مختصراً کچھ بیان کی جارہی ہے۔

حدیث کی اقسام: سندوں کی تعداد کے اعتبار سے حدیث کی چار قسمیں ہیں۔

(۱) متواتر (۲) مشہور (مستفیض) (۳) عزیز (۴) غریب

پہلی یعنی متواتر کے علاوہ باقی تینوں کو "اخبار احاد" کہا جاتا ہے۔

احاد: احد (واحد) کی جمع ہے۔ ازروئے لغت خبر واحد وہ حدیث ہے جس کو ایک شخص روایت کرے اصطلاحی تعریف یہ ہے کہ۔

"ھو مالم یجمع شروط المتواتر"

"جس حدیث میں خبر متواتر کی شرائط میں سے کوئی شرط نہ پائی جائیں وہ خبر واحد ہے۔"

خبر متواتر: تواتر کے لغوی معنی ہیں کسی چیز کا یکے بعد دیگر اور لگاتار آنا۔ جب مسلسل بارش ہو تو

عرب کہتے ہیں" تواتر المطر" اور اصطلاحی معنی یہ ہیں کہ کسی حدیث کو اس قدر زیادہ لوگ روایت کرنے والے ہوں کہ عقلاً ان کا جھوٹ پر متفق ہونا محال ہو۔

**متواتر کی شرائط:** (۱) سند کی کثرت اس میں کئی اقوال ہیں کسی نے کہا کہ کم از کم دس افراد روایت کرنے والے ہوں کیونکہ یہ جمع کثرت ہے بعض نے چار بعض نے ستر اور بعض نے تین سو تیرہ کہا۔

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ متواتر راویوں کی تعداد میں اختلاف ہے تحقیق یہ ہے کہ یہ اتنے لوگ ہوں جن کا عادتاً کذب پر متفق ہونا محال ہو یہ معاملے کے حساب سے ہے جیسا مسئلہ ہوگا اس میں حدیث کو تواتر کے لیے اس کے مطابق ہی تعداد رواۃ کا لحاظ رکھا جائے گا مثلاً اگر عمومی اور روزمرہ زندگی میں پیش آنے والا معاملہ ہو تو رواۃ کی تعداد ستر بلکہ تین سو تیرہ تک ہوسکتی ہے جبکہ خصوصی و خفیہ مسئلے میں ان کی تعداد چار یا دس تک بھی ہوسکتی ہیں اس لیے کوئی خاص تعداد معین نہیں۔

(۲) ابتداء سے انتہاء تک راوی کثیر ہوں یعنی یہ کثرت سند کے تمام طبقات میں پائی جائے۔

(۳) اور یہ کثرت اس درجے کی ہو کہ عادتاً اتفاقاً ان کا کذب پر متفق ہونا محال ہو۔

(۴) روایت کا منتہی کوئی امر حسی ہو، مثلاً وہ کہیں ہم نے سنا، ہم نے سونگھا یا ہم نے چھوا یا ہم نے دیکھا اور اگر روایت کا منتہی عقل پر ہو مثلاً حدوثِ عالم تو یہ خبر متواتر نہیں۔

**خبر متواتر کا حکم:** جب خبر، تواتر کی شرائط کو پورا کرے تو خبر تواتر ہونے کی وجہ سے علم بدیہی کا فائدہ دیتی ہے جس کا سننے والا ایسی تصدیق کرتا ہے جیسا کہ اس نے خود مشاہدہ کیا ہو گویا اسے سننے سے ایسا یقین حاصل ہوتا ہے جیسا خود مشاہدہ کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔

**خبر متواتر کی اقسام:** خبر متواتر کی دو قسمیں ہیں: (۱) متواتر لفظی (۲) متواتر معنوی

(۱) **متواتر لفظی:** اس سے مراد وہ خبر ہے جو الفاظ و معنی دونوں اعتبار سے متواتر ہو، خبر متواتر لفظی کی مثال:

حدیث: عن انس ان النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم قال من کذب علی متعمدا فلیتبوأ مقعدہ من النار۔

ترجمہ: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم (ﷺ) نے فرمایا: ''جس شخص نے جان بوجھ کر مجھ پر جھوٹ باندھا وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔''

(۲) متواتر معنوی: اس سے مراد وہ خبر ہے جو معنی کے اعتبار سے متواتر ہو۔ مگر لفظاً متواتر نہ ہو جیسے دعا کے لیے ہاتھ اُٹھانے والی احادیث مبارکہ وغیرہ۔

(۲) حدیث مشہور: یہ وہ حدیث ہے جو دو سے زائد سندوں سے مروی ہو لیکن حدِ تواتر سے کم ہو، علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ لکھتے ہیں ''ایک رائے کے مطابق حدیث مشہور حدیث مستفیض ہے اور بعض آئمہ حدیث نے فرق کیا ہے۔ مستفیض اور مشہور کے درمیان کہ مستفیض تو وہ حدیث ہے جس کی ابتداء اور انتہا میں کثرت طرق برابر ہوں اور مشہور عام ہے اس سے۔''

پہلی رائے کے مطابق مشہور و مستفیض میں تساوی کی نسبت ہے اور دوسری رائے کے مطابق مشہور عام ہے اور مستفیض خاص ہے۔

حدیث مشہور کی مثال:

حدیث: المسلم من سلم المسلمون من لسانہ ویدہ۔

ترجمہ: ''مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں۔''

(۲) حدیث عزیز: عزیز کے لغوی معنی نادر اور کمیاب کے ہیں۔ حدیث عزیز کو اس لیے عزیز کہتے ہیں کہ یہ نادر الوجود ہے۔ علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ اس کی تعریف یوں فرماتے ہیں۔

حدیث عزیز وہ ہے جس کی سند کے ہر طبقے میں دو سے کم راوی نہ ہوں اس کی مثال یہ حدیث ہے کہ امام بخاری، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور امام مسلم حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ:

''لایؤمن احدکم حتیٰ اکون احب الیہ من والدہ وولدہ والناس اجمعین۔''

ترجمہ: تم میں سے کوئی بھی اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا جب تک کہ میں اسے اس

کے والدین اور اس کی اولاد اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔

۱۳۵ القرآن الکریم سورہ مزمل آیت (۴۰)

۱۳۶ مشکوٰۃ ص ۱۵۱ پر پوری حدیث مذکور ہے۔

۱۳۷ سورہ النجم آیت (۳۸)

۱۳۸ اعراف (۲۰۴)

۱۳۹ موطا امام محمد ص ۹۸

۱۴۰ حدیث مرسل کی تعریف بیان کرتے ہوئے علامہ غلام رسول سعیدی بیان کرتے ہیں۔

**حدیث مرسل کی تعریف اور اس کا حکم:** لغت میں ارسل کا معنی ہے اطلق، یعنی کسی چیز کو بغیر قید کے بیان کرنا اور اس کی اصطلاحی تعریف یہ ہے:

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

جس حدیث کی سند کے آخر میں تابعی کے بعد راوی (صحابی) کو حذف کر دیا جائے وہ مرسل ہے اس کی صورت یہ ہے کہ تابعی کہے عام ازیں کو وہ چھوٹا ہو یا بڑا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یا یہ کام کیا، یا آپ کے سامنے یہ کام کیا گیا۔ (شرح نخبۃ الفکر ص ۵۱)

اس کی مثال یہ ہے: امام مسلم روایت کرتے ہیں:

| | |
|---|---|
| عن سعید بن المسیب ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم نہی عن المزابنۃ (مسلم ج ۲ ص ۸) | سعید بن المسیب (یہ تابعی ہیں) بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے مزابنہ سے منع فرمایا۔ |

حدیث مرسل کو مردود کی اقسام میں اس لیے ذکر کیا گیا ہے کہ جو راوی محذوف ہے اس کے حال کا علم نہیں ہے، کیونکہ ہوسکتا ہے کہ وہ ضعیف ہو اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ وہ ثقہ ہو، پھر یہ بھی ہوسکتا ہے کہ اس محذوف تابعی نے صحابی سے وہ حدیث سنی ہو یا کسی اور تابعی سے سنی ہو اور اس تابعی میں پھر ضعف اور ثقاہت کے دونوں احتمال ہیں اور دوسرے محذوف تابعی نے ہوسکتا ہے کسی اور تیسرے تابعی سے سنا ہو اور اس نے چوتھے تابعی سے سنا ہو عقلاً تو تابعین کا

سلسلہ ختم نہیں ہوگا، لیکن استقراء سے یہ صورت چھ یا سات تابعین تک پائی گئی ہے۔ (شرح نخبۃ الفکر ص ۵۱)

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

**حدیث مرسل کو قبول کرنے میں مذاہب ائمہ:** اگر کسی تابعی کی یہ عادت معروف ہو کہ وہ صرف ثقہ راوی کو چھوڑتا ہو تو جمہور محدثین پھر بھی توقف کرتے ہیں (کیونکہ ہوسکتا ہے کہ وہ راوی اس کے نزدیک ثقہ ہو اور فی نفسہ ثقہ نہ ہو۔) امام احمد کا بھی ایک قول یہی ہے۔ فقہاء مالکیہ، فقہاء احناف اور امام احمد کا دوسرا قول یہ ہے کہ حدیث مرسل مطلقاً مقبول ہوتی ہے اور امام شافعی یہ کہتے ہیں کہ اگر کسی اور سند سے اس کی تائید ہوجائے تو وہ مقبول ہے ورنہ نہیں، خواہ وہ سند متصل ہو یا مرسل۔ اور امام ابوبکر رازی حنفی اور امام ابوالولید باجی مالکی یہ کہتے ہیں کہ اگر راوی ثقہ و غیر ثقہ دونوں کو چھوڑتا ہو تو اس کی حدیث اتفاقاً مقبول نہیں ہے۔ (شرح نخبۃ الفکر ص ۵۲)

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

**حدیث مرسل کی فنی حیثیت:** بعض علماء نے یہ کہا ہے کہ جو حدیث قرون ثلثہ کی مرسل ہو وہ فقہاء احناف کے نزدیک مقبول ہے ورنہ نہیں، کیونکہ حدیث میں ہے "پھر کذب عام ہوجائے گا۔" اس حدیث کو امام نسائی نے صحیح قرار دیا ہے اور امام ابن جریر نے یہ کہا ہے کہ تمام تابعین کا اس پر اجماع ہے کہ حدیث مرسل مقبول ہوتی ہے اور ان میں سے کسی کا اس سے انکار منقول نہیں ہے، اور ان کے بعد دو سو سال تک ائمہ میں سے کسی کا انکار منقول نہیں ہے، حافظ ابن عبدالبر نے یہ کہا کہ امام شافعی پہلے وہ شخص ہیں جنہوں نے حدیث مرسل کو مسترد کیا ہے اور بعض ائمہ نے تو حدیث مرسل کو مسند (متصل) پر بھی ترجیح دی ہے انہوں نے کہا جب کوئی راوی پوری حدیث بیان کردیتا ہے تو وہ اس کی تحقیق کو تم پر چھوڑ دیتا ہے اور جب وہ حدیث کے کسی راوی کو چھوڑ دیتا ہے تو وہ اس کی صحت اور ثقاہت کا ضامن ہوجاتا ہے (یعنی اس کی تحقیق کی ضرورت نہیں ہے اس کا میں ضامن ہوں اور سند میں باقی جو راوی میں نے ذکر کیے ہیں ان کی چھان میں خود کرلو۔) (تدریب الراوی ج ۱ ص ۱۹۸)

امام حاکم نے علوم الحدیث میں لکھا ہے کہ اہل مدینہ سعید بن میتب سے مراسیل کی روایت کرتے ہیں اور اہل مکہ عطا بن ابی رباح سے مراسیل کی روایت کرتے ہیں اور اہل بصرہ حسن بصری سے اور اہل کوفہ ابراہیم بن یزید نخعی سے اور اہل مصر سعید بن ابی ہلال سے اور اہل شام مکحول سے، ان میں سے زیادہ صحیح مراسیل ابن المسیب کی ہیں، ابن معین نے بھی یہی کہا ہے کیونکہ وہ اولاد صحابہ میں سے ہیں اور انہوں نے عشرہ مبشرہ کو پایا ہے اور وہ اہل حجاز کے فقیہ اور مفتی تھے اور وہ ان سات فقہاء میں سب سے پہلے ہیں جن کے اجماع کو امام مالک نے تمام لوگوں کا اجماع قرار دیا ہے، ائمہ متقدمین نے سعید بن میتب کی مراسیل کی چھان بین کی تو ان سب کی سند صحیح تھی اور دوسروں کی مراسیل میں یہ شرائط نہیں پائی جاتیں، کتاب اور سنت میں حدیث مرسل کی عدم حجیت پر دلیل نہیں ہے۔

امام مالک نے صرف ابن میتب کی مرسلات سے بحث کی ہے ہم باقی مرسلات پر بھی گفتگو کرتے ہیں، عطاء بن ابی رباح کی مرسلات کے متعلق ابن مدینی نے کہا ہے کہ عطاء ہر قسم کی روایات لے لیتے ہیں اور مجاہد کی مرسلات میرے نزدیک ان سے کئی درجہ بہتر ہیں، امام احمد بن حنبل نے کہا کہ سعید بن میتب کی مرسلات سب سے بہتر ہیں، اور ابراہیم نخعی کی مرسلات میں بھی کوئی حرج نہیں ہے اور حسن بصری اور عطا بن ابی رباح کی مرسلات سب سے زیادہ ضعیف ہیں کیونکہ وہ ہر ایک سے روایات لے لیتے ہیں اور ابن مدینی نے کہا ہے کہ حسن بصری کی مرسلات جو ثقات سے مروی ہیں وہ صحیح ہیں، ان میں سے بہت کم کوئی روایت ساقط کی گئی ہے، امام ابوزرعہ نے کہا ہر جس روایت میں حسن بصری نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے، مجھے اس کی کسی نہ کسی اصل کا ثبوت مل گیا ما سوا چار روایتوں کے، اور یحییٰ بن سعید قطان نے کہا ایک دو حدیثوں کے سوا جس حدیث میں حسن بصری نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس کی مجھے اصل مل گئی۔

شیخ الاسلام نے کہا اس سے مراد یہ ہے کہ جس حدیث کے متعلق حسن نے صیغہ جزم استعمال کیا ہو، ایک شخص نے حسن سے کہا: آپ ہم سے حدیث بیان کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، کاش آپ ہمیں درمیان کے راوی بیان کر کے حدیث کو متصل بیان کر دیا کریں؟ جس نے کہا ہم جھوٹ بولتے ہیں اور نہ ہم سے کوئی جھوٹ بولتا ہے، ہم نے خراسان میں جہاد کیا اور ہمارے ساتھ سیدنا محمد ﷺ کے تین سو اصحاب تھے اور یونس بن عبید نے حسن سے کہا آپ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا حالانکہ آپ نے رسول اللہ ﷺ کو نہیں پایا؟ حسن نے کہا اے بھتیجے، تم کو معلوم ہے کہ یہ کون سا زمانہ ہے (یہ حجاج کا زمانہ تھا) ہر وہ حدیث جس میں تم نے مجھ سے سنا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، وہ حدیث دراصل حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے لیکن میں اس دور میں ہوں جس میں حضرت علی کا نام لینے کی ہمت نہیں کرتا، اور محمد بن سعید نے کہا حسن کی ہر مسند (جس میں راوی سے سماع کی تصریح ہو) حجت ہے اور مرسل حدیث حجت نہیں ہے۔

ابراہیم نخعی کی مراسیل کے متعلق ابن معین نے کہا ان کی مراسیل مجھے شعبہ سے زیادہ پسند ہیں، اور ابن معین نے یہ بھی کہا کہ ابراہیم کی مراسیل مجھے سالم بن عبداللہ، قاسم اور سعید بن میسب سے زیادہ پسند ہیں، امام احمد نے کہا ان میں کوئی حرج نہیں، اعمش نے کہا میں نے ابراہیم سے کہا مجھے حضرت ابن مسعود سے روایت کی سند بیان کریں تو انہوں نے کہا جب میں تم سے کہوں کہ فلاں شخص حضرت عبداللہ بن مسعود سے روایت کرتا ہے تو وہ صرف میں نے ان سے خود سنی ہوتی ہے اور جب میں تم سے کہوں حضرت عبداللہ نے فرمایا ہے تو اس کا مطلب ہے اس حدیث کو بہت سے لوگوں نے حضرت عبداللہ سے روایت کیا ہے۔ (تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۰۵)

نیز علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

یہ تمام بحث مرسل صحابی کے غیر میں ہے، لیکن جو حدیث مرسل صحابی ہے مثلاً صحابی نے رسول اللہ ﷺ کے کسی ایسے قول یا فعل کی خبر دی ہے جس کے بارےمیں یہ مستحق ہو چکا ہے کہ وہ صحابی اپنے صغر سن یا تاخر اسلام کی وجہ سے اس وقت حاضر نہیں تھا تب بھی مذہب صحیح کی بناء پر اس حدیث کی صحت کا حکم لگایا جائے گا اس پر تمام ائمہ اور محدثین کا قطعی اتفاق ہے، خصوصاً ان کا بھی جو حدیث مرسل کو قبول نہیں کرتے، صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ایسی بہ کثرت احادیث

ہیں، کیونکہ وہ صحابہ دوسرے صحابہ سے روایت کرتے ہیں اور تمام صحابہ عادل ہیں، اور ایسا بہت کم ہے کہ انہوں نے غیر صحابی سے روایت کی ہو اور جب وہ غیر صحابہ سے روایت کرتے ہیں تو اس کا بیان کردیتے ہیں اور صحابہ نے جو تابعین سے احادیث روایت کی ہیں تو وہ ان کا بیان کردیتے ہیں اور وہ احادیث مرفوعہ نہیں ہیں بلکہ اسرائیلیات یا حکایات ہیں یا موقوفات ہیں۔ (تدریب الراوی ج ا ص ۲۰۷)

ملا علی قاری حنفی لکھتے ہیں:

**حدیث مرسل کے مقبول ہونے پر فقہاء احناف کے دلائل:** امام ابن جریر نے یہ تصریح کی ہے کہ حدیث مرسل کے قبول کرنے پر تمام تابعین کا اجماع ہے اور کسی تابعی سے اس کا انکار منقول نہیں ہے، اور نہ اس کے بعد دو سو سال تک ائمہ میں سے کسی نے اس کا انکار کیا اور یہی وہی قرون فاضلہ ہیں جن کے خیر پر برقرار رہنے کی رسول اللہ ﷺ نے شہادت دی ہے، اور بعض علماء نے تو حدیث مرسل کو حدیث مسند (جس کی پوری سند مذکور ہو) پر ترجیح دی ہے اور اس کی یہ دلیل دی ہے کہ جس شخص نے پوری سند ذکر کردی اس نے اس کی تحقیق تمہارے حوالے کردی اور جس نے حدیث مرسل ذکر کی وہ اس چھوڑے ہوئے راوی کی تحقیق کا خود ضامن ہوگیا۔ (شرح شرح الفکر ص ۱۱۲)

علامہ سندی لکھتے ہیں:

شرح نخبۃ الفکر میں علامہ عسقلانی کی عبارت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ امام مالک، فقہاء احناف اور امام احمد کے ایک قول کے مطابق حدیث مرسل مقبول ہے، اور یہ تابعی کی مرسل ہے اور فی الواقع احناف کے نزدیک اس طرح نہیں ہے، کیونکہ توضیح میں لکھا ہے کہ صحابہ کی مرسل حدیث بالا جماع مقبول ہے اور اس کو سماع پر محمول کیا جائے گا، اور قرن ثانی اور قرن ثالث کی احادیث کو امام شافعی رحمہ اللہ قبول نہیں کرتے، الا یہ کہ کسی دوسری سند سے اس کا اتصال ثابت ہوجائے، جیسے سعید بن مسیب کی مراسیل ہیں، امام شافعی نے کہا میں نے ان مراسیل کی ایسی مکمل اسانید دیکھی ہیں جن میں راوی کی صفات مجہول تھیں اور اس سبب سے ان کی روایت صحیح

ہے، اور ہمارے اور امام مالک کے نزدیک حدیث مرسل مقبول ہے اور وہ مسند پر مقدم ہے کیونکہ راوی نے صحابہ کو چھوڑا ہے اور معروف یہ ہے کہ جب محدث کے نزدیک معاملہ واضح ہوتا ہے تو وہ سند کو حذف کردیتا ہے اور جب اس کے نزدیک معاملہ واضح نہیں ہوتا تو وہ اس کو دوسروں کے اوپر چھوڑ دیتا ہے، اور راوی کے مجہول ہونے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے کیونکہ جب مرسل ثقہ ہے تو وہ اس سے سکوت کرنے والے کی غفلت سے متہم نہیں ہوگا، کیا تم نہیں دیکھتے کہ اگر محدث یہ کہے کہ مجھے ثقہ نے حدیث بیان کی ہے تو اس کی حدیث جہل کے باوجود مقبول ہوتی ہے، تو اگر محدث کسی راوی کو ترک کردے تو اس کی حدیث کیوں قبول نہیں ہوگی۔ (امعان النظر ص ۱۰۳)

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

## حدیث مرسل کی حجیت پر قرآن مجید سے استدلال:

فلو لا نفر من کل فرقۃ منھم طائفۃ لیتفقھوا فی الدین ولینذروا قومھم اذا رجعوا الیھم لعلھم یحذورون (توبہ: ۱۲۲)

تو دین کی سمجھ حاصل کرنے کے لیے اور واپس آکر اپنی قوم کو ڈرانے کے لیے ان کے ہر گروہ سے ایک جماعت کیوں نہ نکلی! تاکہ (ان کی قوم کے لوگ) گناہوں سے بچتے رہتے۔

اس آیت سے وجہ استدلال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس دینی طائفہ پر یہ واجب کردیا ہے کہ جب وہ اپنی قوم کی طرف واپس جائیں تو ان کی نبی ﷺ کے احکام پہنچائیں اور عمل نہ کرنے پر عذاب آخرت کی وعیدوں سے ڈرائیں اور اس آیت میں یہ فرق نہیں کیا گیا کہ وہ حدیث مسند سے ڈرائیں اور حدیث مرسل سے نہ ڈرائیں اور نہ اس میں یہ فرق کیا گیا ہے کہ صحابہ تو حدیث مرسل پہنچائیں اور تابعین اور بعد کے لوگ حدیث مرسل نہ پہنچائیں، اس لیے اس آیت کے عموم کا تقاضا یہ ہے کہ جس طرح حدیث مسند کو پہنچانا ضروری ہے اسی طرح حدیث مرسل کو بھی پہنچانا ضروری ہے۔ اس دلیل پر مخالفین نے یہ اعتراض کیا ہے کہ اس آیت

میں حدیث موضوع، متروک، مجہول اور ضعیف کی دیگر اقسام کی بھی تخصیص نہیں کی گئی تو کیا اس آیت کے عموم کے لحاظ سے ان احادیث کی تبلیغ بھی واجب ہوگی؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

یایھا الذین اٰمنوا ان جاء کم فاسق بنبا فتبینوا (حجرات:٦) — اے ایمان والو! اگر فاسق تمہارے پاس کوئی خبر لائے تو اس کی تحقیق کرلو۔

حدیث مردود کی تمام اقسام فاسق کی خبر ہیں اور ان کے متعلق قرآن مجید نے حکم دیا ہے کہ بلاتحقیق ان کی خبر کو قبول نہ کیا جائے اس کے برعکس ہمارا کلام ثقات کی مراسیل میں ہے اور اس آیت کا مفہوم مخالف یہ ہے کہ جب ثقہ مسلمان کوئی خبر دے تو اس کو بلاتحقیق و تجسس قبول کرنا واجب ہے، تو ان دونوں آیتوں سے ثابت ہوا کہ ثقہ راوی کی مرسل حدیث کو قبول کرنا واجب ہے۔ علاوہ ازیں مجہول کی حدیث سے معاوضہ کرنا اس لیے صحیح نہیں ہے کہ اس کے قبول نہ کرنے میں کسی کا اختلاف نہیں ہے، جب کہ فریق مخالف کے نزدیک یہ مسلم ہے کہ جب ثقہ راوی کسی مجہول سے روایت کرے تو وہ حدیث مقبول ہے تو پھر ثقہ کی مرسل کیوں مقبول نہیں ہوگی۔

اسی طرح اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

ان الذین یکتمون ما انزلنا من البینٰت والھدیٰ من بعد ما بینٰہ للناس فی الکتاب اولئک یلعنھم اللّٰہ ویلعنھم اللعنون (بقرہ:١٥٩) — بے شک جو لوگ ہماری اُتاری ہوئی روشن دلیلوں اور ہدایت کو چھپاتے ہیں بعد اس کے کہ ہم نے اسے لوگوں کے لیے کتاب میں بیان فرما دیا، یہ وہ لوگ ہیں جن پر اللہ تعالیٰ لعنت فرماتا ہے اور سب لعنت کرنے والے لعنت کرتے ہیں۔

اس آیت میں بھی اللہ تعالیٰ نے مسند اور مرسل کا فرق کیے بغیر برسبیل عموم کتمان علم سے منع فرمایا ہے اور علم اور ہدایت کا پہنچانا واجب قرار دیا ہے اور اس کا تقاضا ہے کہ ثقہ کی مرسل

واجب القبول ہو۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

## حدیث مرسل کی حجیت پر احادیث سے استدلال

عن عبداللّٰہ بن عمرو ان النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال بلغوا عنی ولو اٰیۃ
(صحیح بخاری ج ا ص ۴۹۱)

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا مجھ سے روایت کر کے پہنچاؤ۔ خواہ ایک آیت ہو۔

قاضی بیضاوی نے کہا آپ نے قرآن مجید کی آیت کو پہنچانے کا حکم دیا ہے، حدیث کا نہیں فرمایا، اس کی وجہ یہ ہے کہ قرآن مجید کی حفاظت کا اللہ تعالیٰ ضامن ہے تو جب اس کے باوجود آپ نے قرآن مجید کی آیت پہنچانے کا حکم دیا ہے تو حدیث کا پہنچانا بہ طریق اولیٰ واجب ہے۔

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی بکرۃ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم لیبلغ الشاھد الغائب
(صحیح بخاری ج ا ص ۱۶)

حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا، شاہد غائب کو حدیث پہنچا دے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن زید بن ثابت قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم نضر اللّٰہ امرأ سمع منا حدیثا فحفظہ حتی یبلغہ غیرہ فرب حامل فقہ الی من ھو افقہ منہ
(جامع ترمذی ص ۳۸۰)

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اس شخص کو تروتازہ (خوش وخرم) رکھے، جس نے ہم سے ایک حدیث کو سنا اس کو یاد کیا اور اس کو دوسرے شخص تک پہنچا دیا، بسا اوقات ایک فقہ کا حامل اپنے سے زیادہ فقیہ تک پہنچاتا ہے۔

عن عبداللّٰه بن مسعود قال قال رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم نضر اللّٰه امرأ سمع منا شیئا فبلغه کما سمعه فرب مبلغ اوعی من سامع (جامع ترمذی ص ۳۸۱)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اس شخص کو تروتازہ رکھے جس نے ہم سے کوئی بات سنی اور اس کو جس طرح سنا تھا اسی طرح اس کو پہنچا دیا، کیونکہ بعض وہ لوگ جن کو حدیث پہنچادی جائے سننے والے سے زیادہ یاد رکھنے والے ہوتے ہیں۔

ان احادیث میں نبی ﷺ نے مسند اور مرسل کا فرق کیے بغیر احادیث کے پہنچانے کا حکم دیا ہے اس لیے یہ احادیث بھی اپنے عموم کے اعتبار سے ثقات کی مراسیل پر حجت ہیں۔

**حدیث مرسل کی حجیت پر عقلی دلائل:** حدیث مرسل کی حجیت پر ہمارے علماء نے سات دلائل قائم کیے ہیں: (۱) جب راوی کسی حدیث کو مرسلاً روایت کرتا ہے تو وہ نبی ﷺ کی اس خبر پر قطعی شہادت دیتا ہے اور بعد میں آنے والوں کو راوی کے متعلق بحث اور تفتیش سے مستغنی کردیتا ہے اور جب وہ کسی حدیث کی پوری سند بیان کرتا ہے تو وہ بعد والوں کو اس واسطہ کے حوالے کردیتا ہے اور خود بری الذمہ ہوجاتا ہے، تو جب راوی حدیث کو مرسلاً بیان کر کے اس پر اعتماد اور وثوق کرے تو یہ حدیث کو مسنداً بیان کرنے سے اولیٰ ہے اور اس سے زیادہ قوی ہے، اور وہ اس کے مساوی ہونے سے بہرحال کم نہیں ہے اور اگر بالفرض کم بھی ہو تو لائق استدلال ہونے سے بہرطور کم نہیں ہے۔

(۲) مرسل کے راوی کا عادل، امین اور ثقہ ہونا اس بات کے منافی ہے کہ وہ نبی ﷺ کی ایک حدیث کی شہادت دے اور اس کا راوی ثقہ اور حجت نہ ہو، اس لیے وہ حدیث پر اسی وقت اعتماد اور وثوق کرے گا جب اس کے نزدیک وہ حدیث صحیح ہوگی، اور جس راوی کو اس نے چھوڑ دیا ہے وہ فاسق اور مردود الروایت نہیں ہوسکتا کیونکہ وہ نبی ﷺ سے اس حدیث کو وثوق کے ساتھ روایت کررہا ہے، اور نہ یہ ممکن ہے کہ اس کو اس راوی کی عدالت کے متعلق

غلبہ ظن نہ ہو، اور مرسل کی روایت کو رد کرنے سے اس راوی پر طعن لازم آتا ہے اور یہ باطل ہے، کیونکہ اگر ارسال مرسل میں طعن کا موجب ہوتا تو ائمہ حدیث مرسل کی کسی مسند روایت کو ہرگز قبول نہ کرتے کیونکہ وہ مراسیل کی روایات کرتا ہے، خصوصاً وہ مرسل جس کی بہ کثرت مرسل روایات ہوں، حالانکہ بہت سے ایسے راوی ہیں جن کی روایات قبول کرنے پر تمام امت کا اجماع ہے اور ان راویوں نے بہ کثرت مرسل روایات بیان کی ہیں اور یہ امر ان کی مرسل روایات کے قبول کرنے کو بھی مستلزم ہے۔

حافظ ابن عبدالبر لکھتے ہیں:

ثقہ راوی کسی حدیث کو اسی وقت مرسلاً روایت کرتا ہے جب اس کے نزدیک اس حدیث کی صحت ثابت ہوتی ہے، کیونکہ اعمش بیان کرتے ہیں میں نے ابراہیم نخعی سے کہا جب آپ مجھے حدیث بیان کریں تو اس کی سند ذکر کریں، تو ابراہیم نخعی نے کہا، جب میں تم سے کہتا ہوں عبداللہ نے کہا تو مجھے ایک جماعت نے ان سے حدیث بیان کی ہوئی ہوتی ہے اور جب میں کہتا ہوں مجھے فلاں نے عبداللہ سے حدیث بیان کی ہے تو مجھے صرف اسی نے وہ حدیث بیان کی ہوتی ہے۔ (حافظ ابوعمر بن عبدالبر مالکی متوفی ۴۶۳ھ، تمہید ج ۱ ص ۳۸۔۳۷ مطبوعہ القدوسیہ، ۱۴۰۴ھ)

ابراہیم نخعی کے اس قول سے یہ واضح ہوگیا کہ جب بہ کثرت لوگ کسی شخص سے روایت کریں اور راوی کو ان کی کثرت کی وجہ سے اس روایت کی صحت کا یقین ہوجائے تو وہ ان کو ترک کردیتا ہے اور جب صرف ایک شخص اس حدیث کو بیان کرے اور راوی کو اس پر اطمینان نہ ہو تو وہ اس کا ذکر کر کے اس حدیث کو مسنداً روایت کرتا ہے۔

حافظ صلاح الدین علائی لکھتے ہیں:

حسن بصری نے کہا جب رسول اللہ ﷺ کے چار صحابہ کسی حدیث کو روایت کریں تو میں ان صحابہ کو ترک کر کے اس کا اسناد رسول اللہ ﷺ کی طرف کردیتا ہوں یہ تو حسن بصری کی مراسیل ہیں جو فریق مخالف کے نزدیک ضعیف ترین مراسیل ہیں، تو پھر کبار تابعین مثلاً سعید

بن مسیب کی مراسیل کی کیا شان ہوگی! عروہ بن زبیر نے عمر بن عبدالعزیز کے سامنے ایک حدیث مرسل بیان کی کہ نبی ﷺ نے فرمایا جس شخص نے بنجر زمین کو آباد کیا وہ اس کا مالک ہوجائے گا اور اس حدیث کو بہ طور مسند ذکر نہیں کیا، عمر بن عبدالعزیز نے عروہ سے کہا تم رسول اللہ ﷺ پر اس کی شہادت دیتے ہو؟ عروہ نے کہا: ہاں مجھے ایک عادل اور امین شخص نے اس حدیث کی خبر دی ہے جس کا میں ن ے نام نہیں لیا، عمر بن عبدالعزیز اس کو کافی سمجھا اور اس حدیث کو قبول کرلیا، اس قسم کے بہت شواہد ہیں۔(حافظ صلاح الدین ابوسعید بن خلیل علائی متوفی ۷۶۱ھ، جامع التحصیل فی احکام المراسیل ص ۷۲، مطبوعہ عالم الکتب بیروت)

(۳) حدیث مرسل کے جس راوی کا ذکر نہیں وہ نبی ﷺ اور تابعی کے درمیان واسطہ ہے وہ راوی یا تو صحابی ہوگا یا ثقہ تابعی ہوگا یا مجروح متہم ہوگا یا مجہول الحال ہوگا، مرسل کے نزدیک وہ راوی ان چاروں میں سے کوئی نہ کوئی ایک ہوگا، اول الذکر دوصورتوں میں اس کی روایت کا قبول کرنا واجب ہے، اور ثانی الذکر دوصورتوں میں اس کی روایت قبول نہیں ہوگی، لیکن ہم یہ کہتے ہیں کہ ثانی الذکر صورتوں کا تابعین میں تحقق بہت زیادہ بعید ہے، کیونکہ اس صورت میں وہ واسطہ کذب کے ساتھ متہم ہوگا، حالانکہ نبی ﷺ واصحابہ و بارک وسلم نے تابعین کے عصر کی تعریف فرمائی ہے اور آپ نے قرن صحابہ کے بعد قرن تابعین کو خیر قرن قرار دیا ہے، اس لیے تابعین کے قرن میں کسی شخص کا مجروح اور متہم بالکذب ہونا بہت نادر ہے، اس کے برعکس بعد کے قرون کا یہ درجہ نہیں ہے، اس طرح یہ بھی بہت بعید ہے کہ وہ راوی مجہول الحال ہو اور اس سے روایت کرنے والے تابعی پر اس کا حال مخفی ہو اور وہ قطعی طور پر اس کی روایت کا نبی ﷺ کی طرف اسناد کردے جب کہ وہ اس کی ثقاہت اور عدالت پر مطلع نہ ہو اور جب یہ واضح ہوگیا کہ ثانی الذکر دونوں احتمال اول الذکر احتمالوں کی بہ نسبت مرجوع ہیں تو اول الذکر صورتوں کا تحقق متعین ہوگیا کیوں کہ وہی اغلب الظن ہیں پس بہرطور مرسل کو حجت ماننا ہوگا۔

(۴) اگر حدیث مرسل کو حجت نہ مانا جائے تو پھر حدیث معنعن کو بھی حجت نہیں ماننا

چاہیے کیونکہ اس میں بھی عنعنہ کی وجہ سے مُعنعن کسی راوی کو چھوڑ دیتا ہے اور اپنے سے اوپر والے راوی سے سماع کی تصریح نہیں کرتا اور جو احتمال تم خبر مرسل میں نکالتے ہو وہ بعینہ خبر معنعن میں بھی قائم ہے اور یہ احتمال پیش کرنا کہ معنعن نے اپنے شیخ سے ملاقات کی ہوگی اور اس سے سماع کیا ہوگا، اس احتمال سے کم نہیں ہے کہ مرسل نے جس واسطہ کو ترک کر دیا ہے وہ اس کے نزدیک ثقہ اور عادل ہے۔

(۵) جب مستفتی پر واجب ہے کہ مفتی اس کے سامنے نبی ﷺ کی جو روایت بیان کرتا ہے وہ اس کے ظاہر علم اور عدالت کی بنا پر اس کو قبول کر لے، اسی طرح عالم پر واجب ہے کہ جب مرسل اس کے سامنے نبی ﷺ کی روایت بیان کرے تو وہ اس کے ظاہر علم اور عدالت کی بناء پر اس کو قبول کر لے۔

(۶) حاکم جب دو عادل گواہوں کی بنیاد پر فیصلہ کر دے اور مہر لگا دے اور گواہوں کا نام نہ لے تو کسی کو اس کے فیصلہ پر یہ اعتراض کرنے کا حق نہیں ہے کہ اس نے گواہوں کا نام نہیں لیا، اسی طرح یہاں بھی مرسل پر کوئی اعتراض نہیں ہے کہ اس نے اپنے شیخ کا نام کیوں نہیں لیا۔

(۷) حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا تمام مسلمان عادل ہیں ماسوا ان کے جن پر حد جاری ہوئی یا جن کے متعلق یہ معلوم ہو گیا کہ وہ جھوٹی گواہی دیتے ہیں، اس سے ظاہر ہو گیا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صرف ظاہر اسلام کا اعتبار کیا تھا الّا یہ کہ جس کے متعلق عدالت کے خلاف کوئی بات ثابت ہو گئی ہو، مرسل نے جس راوی کو ترک کر دیا ہے وہ بھی اس کی عدالت ظاہرہ کی بناء پر ترک کیا ہے ورنہ وہ اس کو ذکر کر دیتا، اور جو شخص بہ ظاہر عادل ہو تو اصل یہ ہے کہ اس کی حدیث قبول کی جائے الا یہ کہ اس کے رد کا کوئی مقتضی پایا جائے اور یہ چیز تابعین کے زمانہ میں نمایاں تھی کیونکہ وہ عصر صحابہ کے بعد خیر القرون تھا اور ان میں کوئی شخص جھوٹا مشہور نہیں تھا، ہاں یہ الگ بات ہے کہ کوئی شخص اس قدر جھوٹا مشہور ہو کہ اس کا جھوٹا ہونا بحث سے مستغنی ہو، اور یہ واضح بات ہے کہ ائمہ تابعین اس سے روایت کرنے والے نہ تھے اور

اس طرح کے مشہور کذاب شیعہ میں تھے۔

جامع التحصیل کے باب اوّل میں احکام المراسیل میں لکھا ہے کہ امام حاکم نے کہا ہے کہ تابعین اور اتباع تابعین کی تمام مرسلات کو اہل کوفہ قبول کرتے ہیں اور ان سے استدلال کرتے ہیں، نیز جامع التحصیل کی فصل ثانی میں لکھا ہے کہ عیسیٰ بن ابان اور ابوبکر رازی کا مختار یہ ہے کہ قرن ثانی، قرن ثالث اور بعد کے قرون کے مرسلات مقبول ہیں بہ شرطیکہ وہ ائمہ نقل کی مرسل ہو۔

علامہ نووی نے شرح المہذب میں لکھا ہے کہ بہ کثرت علماء حدیث مرسل پر عمل کرتے ہیں اور امام غزالی نے اس کہ جمہور سے نقل کیا ہے اور امام داؤد نے اپنے رسالہ میں لکھا ہے کہ ماضی میں اکثر علماء مثلاً سفیان ثوری، مالک اور اوزاعی مرسل سے استدلال کرتے تھے، حتیٰ کہ امام شافعی کا زمانہ آیا اور انہوں نے اس پر اعتراض کیا۔

حافظ سیوطی نے نظم الدر میں لکھا ہے کہ محمد بن جریر طبری نے کہا ہے کہ تمام تابعین کا حدیث مرسل کے قبول پر اجماع ہے اور ان کے بعد دو سو سال تک ائمہ میں سے کسی نے حدیث مرسل کا انکار نہیں کیا۔

۱۴۱ بخاری ص ۳۷

۱۴۲ مشکوٰۃ ص ۵۱

۱۴۳ بخاری شریف جلد اول ص ۴۷

۱۴۴ ارواح ثلثہ ص ۹۴

۱۴۵ بخاری شریف ج ص ۲۸۸

۱۴۶ ترمذی ص ۱۲، ابن ماجہ ۳۸

۱۴۷ نورالانوار ص ۱۷۸

۱۴۸ ترمذی شریف ج ۱ ص ۱۳۶

۱۴۹ ترمذی جلد ۱ ص ۱۴۱

۱۵۰ء موطا امام محمد ص ۹۸
۱۵۱ء فتح القدیر ص ۱۳۶
۱۵۲ء فتح المغیث
۱۵۳ء فتح المغیث
۱۵۴ء بخاری شریف ج ۱ ص ۲۱
۱۵۵ء بخاری جلد اول ص ۵۱۶
۱۵۶ء الخیرات الحسان ص ۶۶
۱۵۷ء ترجمہ ابن ابی لیلیٰ ج ۱ ص ۴۹۲
۱۵۸ء کتاب المیزان ج ۱ ص ۶۲
۱۵۹ء تبییض الصحیفہ ص ۲۰
۱۶۰ء الخیرات الحسان ص ۶۹

# ثلاثیات بخاری کیا ہے؟

صحیح بخاری کی وہ روایات جن کو امام بخاری رضی اللہ عنہ نے تین واسطوں سے پایا اور اپنی کتاب صحیح بخاری میں نقل فرمایا ثلاثیات بخاری کہلائیں۔

ثلاثیات کو علو سند کے لحاظ سے بہت مرتبہ و مقام حاصل ہے کتب صحاح ستہ میں صرف چار کو ثلاثیات روایت رکھنے کا شرف حاصل ہے۔ امام ترمذی اور امام ابوداؤد نے صرف ایک ایک حدیث کو روایت کیا ہے اور ابن ماجہ نے پانچ ثلاثیات کو روایت کیا ہے۔

علو سند کیا ہے؟

بالفرض ایک حدیث دو سندوں سے روایت کی گئی ہو ایک سند کی (Chain) زنجیر میں 3 تین راوی ہوں اور دوسری سند (Chain) زنجیر میں 4 راوی ہوں تو تین راوی والی حدیث سند کے اعتبار سے اعلیٰ کہلائے گی۔

امام بخاری اپنی ۲۲ ثلاثیات پر ناز فرمایا کرتے تو اسی اعلی سندوں کے اعتبار سے لیکن یہاں یہ بات سمجھنا ضروری ہے کہ امام اعظم پیدائش امام بخاری کی پیدائش سے 110 سال سے بھی زیادہ پہلے کی ہے یقیناً امام اعظم کی ملاقات صحابہ اکرام علیہم رضوان سے بھی ہوئی اور اکابر تابعین سے بھی تو امام اعظم کو جو احادیث مبارکہ ملیں وہ صرف ایک یا زیادہ سے زیادہ دو واسطوں سے اس لحاظ سے امام اعظم کو ملنے والی مرویات کی سند بہت ہی اعلیٰ اور بالا ہے۔

امام اعظم اور دیگر محدثین کی سند ولادت ملاحظہ فرمائیں اس سے آپ کو اندازہ ہوگا کہ علو سند میں امام اعظم کا کیا مقام ہے۔

| | |
|---|---|
| امام اعظم رضی اللہ عنہ | سنہ ۷۰ ہجری بروایت دیگر سنہ ۸۰ ہجری |
| امام مالک رضی اللہ عنہ | سنہ ۹۳ ہجری |
| امام شافعی رضی اللہ عنہ | سنہ ۱۵۰ ہجری |

| | |
|---|---|
| امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ | ۱۶۴ھ ہجری |
| امام بخاری رضی اللہ عنہ | ۱۹۴ھ ہجری |
| امام مسلم رضی اللہ عنہ | ۲۵۲ھ بروایات دیگر ۲۵۴ھ، ۲۵۶ھ |
| امام ترمذی رضی اللہ عنہ | ۳۰۹ھ ہجری |
| امام ابوداؤد رضی اللہ عنہ | ۲۵۲ھ ہجری |
| امام نسائی رضی اللہ عنہ | ۲۱۵ھ ہجری |
| امام ابن ماجہ رضی اللہ عنہ | ۲۵۹ھ ہجری |

یقیناً کوئی شخص صحابی کا مقام نہیں پاسکتا اسی طرح تابعی ہونا وہ بڑی سعادت ہے جو اصحاب صحاح ستہ کو حاصل نہیں اس لحاظ سے وہ اپنے اعلیٰ مقام کے باوجود امام اعظم کے مقام کو نہیں پہنچ سکتے۔ امام اعظم تابعی ہونے کے ساتھ ساتھ فن حدیث پر بھی گہری نظر رکھتے تھے جیسا کہ تذکرۃ المحدثین میں حضرت علامہ غلام رسول سعدی صاحب لکھتے ہیں۔

## فن حدیث میں امام اعظم کی بصیرت پر اجمالی نظر

امام اعظم نے اگرچہ بنیادی طور پر علم فقہ کی خدمت کی ہے اور اپنی عمر کا تمام حصہ اسی میں صرف کیا ہے تاہم علم حدیث میں بھی ان کا نہایت اونچا مقام ہے۔ انہوں نے افاضل صحابہ اور اکابر تابعین سے احادیث کا سماع کیا۔ پھر ان روایات کو کامل حزم و احتیاط کے ساتھ اپنے تلامذہ تک پہنچایا۔ امام اعظم چونکہ علم حدیث میں مجتہدانہ بصیرت کی حامل تھے اس لیے محض نقل روایت پر ہی اکتفاء نہیں کرتے تھے بلکہ "قرآن کریم" کی نصوص صریحہ اور احادیث صحیحہ کی روشنی میں روایات کی جانچ پڑتال کرتے تھے، راویوں کے احوال اور ان کی صفات پر بھی زبردست تنقیدی نظر رکھتے تھے اور کسی حدیث پر اعتماد کرنے سے پہلے اس کی سند اور متن کو پوری طرح پرکھ لیتے تھے۔

جو لوگ سوچے سمجھے بغیر یہ کہہ دیتے ہیں کہ امام اعظم کو علم حدیث میں دسترس نہیں تھی وہ اس امر پر غور نہیں کرتے کہ امام اعظم نے عبادات و معاملات، معاشیات و عمرانیات اور قضایا و

عقوبات کے اَن گنت احکام بیان کیے ہیں، حیاتِ انسانی کا کوئی گوشہ امام اعظم کے بیان کردہ احکام سے خالی نہیں ہے۔ لیکن آج تک کوئی یہ ثابت نہیں کر سکا کہ امام اعظم کا بیان کردہ فلاں حکم حدیث کے خلاف تھا۔ امام اعظم کی مہارتِ حدیث پر اس سے بڑھ کر اور کیا سند ہو سکتی ہے کہ ان کا بیان کردہ ہر مسئلہ حدیثِ نبوی کے موافق اور ہر حکم سنتِ رسول کے مطابق ہے؟

بسا اوقات ایک ہی مسئلہ میں متعدد اور متعارض روایات ہوتی ہے مثلاً نماز پڑھتے پڑھتے کوئی شخص رکعات کی تعداد بھول جائے تو بعض روایات میں یہ ہے کہ وہ ازسرِ نو نماز پڑھے، بعض روایات میں ہے کہ وہ رکعات کو کم سے کم تعداد پر محمول کرے اور بعض میں ہے کہ وہ غور وفکر کر کے راجح جانب پر عمل کرے۔ اسی طرح سفر میں روزہ کے بارے میں بھی مختلف احادیث ہیں۔ بعض میں اثناءِ سفر میں روزہ کو نیکی کے منافی قرار دیا ہے اور بعض میں عین ثواب، ایسی صورت میں امام اعظم منشاءِ رسالت تلاش کر کے ان روایات میں باہم تطبیق دیتے ہیں اور اگر تطبیق ممکن نہ ہو تو سند کی قوت وضعف اور دوسرے اصول و درایت کے اعتبار سے فیصلہ کرتے ہیں اور ظاہر ہے کہ یہ کام وہی شخص کر سکتا ہے جو منشاءِ وحی اور مزاجِ رسالت کو پہنچانتا ہو، روایات کے تمام طرق پر حاوی، درایت کے کل اصولوں پر محیط اور راویوں کے احوال پر ناقدانہ نظر رکھتا ہو۔

### تابعیت کا ثبوت

حدیث پاک کے ایک راوی ہونے کی حیثیت سے رجالِ حدیث میں امام اعظم کا مقام معلوم کرنا نہایت ضروری ہے۔ امام اعظم کے معاصرین میں سے امام مالک، امام اوزاعی اور سفیان ثوری نے خدمت حدیث میں بڑا نام کمایا ہے۔ لیکن ان میں سے کسی کو بھی تابعیت کا وہ عظیم شرف حاصل نہیں ہے جو امام اعظم کی خصوصیت ہے۔

تابعی: اس شخص کو کہتے ہیں جس نے رسول اللہ ﷺ کے کسی صحابی کو دیکھا ہو اور اس بات پر سب نے اتفاق کیا ہے کہ امام اعظم نے حضرت انس رضی اللہ عنہ کو دیکھا تھا اور ان سے ملاقات بھی کی تھی کیونکہ امام اعظم کی ولادت ۸۰ھ میں ہوئی ہے اور حضرت انس رضی اللہ عنہ

اس کے بارہ سال سے زیادہ عرصہ تک زندہ رہے۔ نیز علامہ ابن حجر ہیتمی (الخیرات الحسان ص ۵۳) نے ثابت کیا ہے کہ امام اعظم نے حضرت عبداللہ بن ابی اوفی کو بھی دیکھا ہے اور یہ بات بالکل صحیح ہے، کیونکہ علامہ ابنِ حجر عسقلانی نے امام بخاری سے نقل کیا ہے کہ عبداللہ بن اوفی کا انتقال امام اعظم کی ولادت کے سات سال بعد ۸۷ھ میں ہوا ہے (تہذیب التہذیب ج ۵ ص ۱۵۲) اور ابن سعد نے ''طبقات'' میں لکھا ہے کہ ان دو صحابہ کے علاوہ اور بھی کئی صحابہ کا انتقال امام اعظم کی ولادت کے بعد ہوا ہے اور امام اعظم کی ان سے ملاقات کئی طرق سے ثابت ہے۔

امام اعظم کی صحابہ سے روایت

حضرت انس کے سنِ وصال میں اختلاف ہے۔ علامہ ابنِ حجر عسقلانی نے وہب بن جریر سے نقل کیا ہے کہ حضرت اَنس (تہذیب التہذیب ج ۱ ص ۳۷۸) رضی اللہ عنہ کا وصال ۹۵ھ میں ہوا ہے اور مشہور ۹۳ھ ہے اور حضرت اَنس کی زندگی میں امام اعظم بار ہا بصرہ گئے تھے۔ اس لیے اس بات کو کوئی نہیں مان سکتا کہ امام اعظم نے پندرہ سال کی عمر تک حضرت اَنس سے ملاقات نہ کی ہو اور ان سے روایت کا شرف حاصل نہ کیا ہو، محققین علماء کرام اور محدثین عظام نے امام اعظم کی مرویات صحابہ کو پوری اسناد کے ساتھ روایت کیا ہے اور دلائل سے انہیں تقویت دی ہے۔

امام ابومعشر عبدالکریم بن عبدالصمد طبری شافعی نے امام اعظم کی صحابہ کرام سے مرویات میں ایک مستقل رسالہ تصنیف کیا ہے اور اس میں روایات کو مع اسناد کے ذکر کیا ہے اور ان کی تحسین وتقویت کی ہے۔ علامہ جلال الدین سیوطی شافعی نے ان روایات کو اپنے رسالہ ''تبییض الصحیفہ'' میں نقل کیا ہے، ہم اسی رسالہ سے چند احادیث کا انتخاب پیش کر رہے ہیں:

(۱) عن ابی یوسف عن ابی حنیفة سمعت انس بن مالك یقول سمعت رسول اللهﷺ یقول طلب العلم فریضة علی کل مسلم

امام ابویوسف، امام ابوحنیفہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت اَنس سے اور انہوں نے حضورﷺ سے سنا کہ علم کا طلب کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے۔

(۲) عن ابی یوسف عن ابی حنیفة سمعت انس بن مالك یقول سمعت رسول اللهﷺ یقول الدال علی الخیر کفاعله۔

امام ابویوسف، امام ابوحنیفہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت اَنس سے اور انہوں نے حضورﷺ سے سنا کہ خیر کا راہنما اس کے فاعل کے مثل ہے۔

(۳) عن ابی یوسف عن ابی حنیفة سمعت انس بن مالك یقول سمعت رسول اللهﷺ ان الله یحب اغاثة اللهفان۔

امام ابویوسف، امام ابوحنیفہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت اَنس سے سنا کہ رسول اللہﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ پریشان حال کی مدد کو پسند کرتا ہے۔

(۴) عن یحییٰ بن قاسم عن ابی حنیفة سمعت عبدالله بن ابی اوفی یقول سمعت رسول اللهﷺ من بنیٰ لله مسجد اولو کمفحض قطاة بنیٰ الله له بیتا فی الجنة۔

یحییٰ بن قاسم امام ابوحنیفہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ سے سنا کہ حضورﷺ نے فرمایا: جس نے اللہ کی خاطر سنگ خوار کے گڑھے جتنی بھی مسجد بنائی اللہ تعالیٰ اس کا جنت میں گھر بنائے گا۔

''بعض لوگوں نے رؤیت سے بڑھ کر روایت کا بھی دعویٰ کیا ہے اور تعجب ہے کہ علامہ عینی شارحِ ''ہدایہ'' بھی اس غلطی کے حامی ہیں لیکن انصاف یہ ہے کہ یہ دعویٰ ہر گز پایہ ثبوت کو نہیں پہنچتا۔ حافظ ابوالمحاسن نے ''عقود الجمان'' میں ان تمام حدیثوں کو مع اسناد کے نقل کیا ہے

جن کی نسبت یہ خیال کیا جاتا ہے کہ امام نے صحابہ سے سنی تھیں۔ پھر اصولِ حدیث سے ان کی جانچ پڑتال کی ہے اور ثابت کر دیا ہے کہ ہرگز ثابت نہیں۔ محدثانہ بحثیں تو دقت طلب ہیں۔ صاف بات یہ ہے کہ امام نے صحابہ سے ایک بھی روایت کی ہوتی تو سب سے پہلے امام کے تلامذہ خاص اس کو شہرت دیتے۔ لیکن قاضی ابو یوسف، امام محمد، حافظ عبدالرزاق بن ہمام، عبداللہ بن مبارک، ابونعیم، فضل بن وکیع، مکی بن ابراہیم، ابو عاصم النبیل وغیرہ سے کہ امام کے مشہور اور بااخلاص شاگرد تھے اور سچ پوچھیے تو زیادہ تر انہی لوگوں نے ان کی نام آوری کے سکے بٹھائے ہیں، ایک حرف بھی اس واقعہ کے متعلق منقول نہیں۔'' (سیرۃ النعمان، ص ۳۴)

مقام صد حیرت ہے کہ شبلی جیسے تاریخ دان پر بھی یہ امر مخفی رہا کہ صحابہ سے امام اعظم کی روایت کو نقل اور ثابت کرنے والے اولین حضرات ان کے ارشد تلامذہ ہی تھے ہم نے جو چار منتخب روایتیں پیش کی ہیں ان میں سے تین قاضی ابو یوسف سے مروی ہیں اور وہ امام اعظم کے مشہور اور قابلِ صد فخر شاگرد ہیں اور شبلی صاحب کی دی ہوئی تلامذہ کی فہرست میں بھی موجود ہیں۔ ان کے باوجود ان کا یہ قول ناقابلِ فہم ہے کہ تلامذہ سے ایک حرف بھی اس واقعہ کے متعلق منقول نہیں ہے۔

نیز متعدد محققین علماءِ کرام نے تصریح کی ہے کہ اوائل میں صحابہ سے روایت امام کو ثابت کرنے والوں میں ان کے تلامذہ بھی تھے۔ چنانچہ ملا علی قاری امام کردری کے حوالے سے لکھتے ہیں:

قال الکردری جماعة من المحدثین انکروا ملاقاته مع الصحابة واصحابه اثبتواه بالا سانید الصحاح الحسان وھم اعرف باحواله منھم والمثبت العدل اولی من النافی۔ (شرح مسند الامام للقاری، ص ۲۸۵)

امام کردری فرماتے ہیں کہ محدثین کی ایک جماعت نے امام اعظم کی صحابہ کرام سے ملاقات کا انکار کیا ہے اور ان کے شاگردوں نے اس بات کو صحیح اور حسن سندوں کے ساتھ ثابت کیا ہے اور ثبوت روایت نفی سے بہتر ہے۔

اور مشہور محدث شیخ محمد طاہری ہندی کرمانی کے حوالے سے لکھتے ہیں:

واصحابه يقولون انه لقى جماعة من الصحابة وروىٰ عنهم۔ (المغنی ص ۸۰)

امام اعظم کے شاگرد کہتے ہیں کہ امام نے صحابہ کی ایک جماعت سے ملاقات کی ہے، ان سے سماع حدیث بھی کیا ہے۔

اور حافظ بدر الدین عینی عبداللہ بن ابی اوفیٰ کے ترجمہ میں لکھتے ہیں:

هو احد من راٰه ابو حنيفة من الصحابة وروىٰ عنه ولا يلتفت الىٰ قول المنكر المتعصب وكان عمر ابى حنيفة حينئذٍ سبع سنين وهو سن التمييز هذا على الصحيح ان مولد ابى حنيفة سنة ثمانين وعلى قول من كان سنة سبعين يكون عمره حينئذ سبعة عشرة سنة ويستبعد جدا ان يكون صحابى مقيما ببلدة وفى اهلها من لا راٰه واصحابه اخبر بحاله وهم ثقات فى انفسهم۔ (عمدۃ القاری ج ا ص ۹۸ے)

عبداللہ بن اوفیٰ ان صحابہ سے ہیں جن کی امام ابوحنیفہ نے زیارت کی اور ان سے روایت کی ہے (قطع نظر کرتے ہوئے منکر تعصب کے قول سے) امام اعظم کی عمر اس وقت سات سال کی تھی۔ کیونکہ صحیح قول یہ ہے کہ آپ کی ولادت ۸۰ھ میں ہوئی اور بعض اقوال کی بناء پر اس وقت آپ کی عمر سترہ سال کی تھی۔ بہرحال سات سال عمر بھی فہم وشعور کا سن ہے اور یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ ایک صحابی کسی شہر میں رہتے ہوں اور شہر کے رہنے والوں میں ایسا شخص ہو جس نے اس صحابی کو نہ دیکھا ہو (اس بحث میں امام اعظم کے تلامذہ کی بات ہی معتبر ہے) کیونکہ وہ ان کے احوال سے زیادہ واقف ہیں اور ثقہ بھی ہیں۔

مذکورہ بالا حوالوں سے یہ ظاہر ہوگیا کہ امام اعظم کی صحابہ سے روایت کو نقل کرنے والے اور ابتداء میں اس کو شہرت دینے والے ان کے لائق تلامذہ ہی تھے۔ شبلی صاحب نے کہا ہے کہ

ان کے شاگردوں نے اس بات کو نہیں بیان کیا۔ لیکن چونکہ انہوں نے اس پر کوئی دلیل یا حوالہ پیش نہیں کیا اس لیے اس موضوع پر مزید بحث کی ضرورت نہیں ہے۔

## صحابہ سے سماع پر بحث بہ لحاظ درایت

شبلی نعمانی کے انکار کی دوسری بنیاد اس امر پر ہے کہ حافظ ابوالمحاسن نے ان روایات کی اسناد پر جرح کی ہے لیکن بے شمار محدثین نے ان اسناد کی تعدیل بھی کی ہے۔ امام ابومعشر طبری اور حافظ سیوطی کا ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں۔ ان کے علاوہ محدث دارقطنی کے استاذ حافظ ابوحامد حضرمی، حافظ ابوالحسین بیہقی اور حافظ ابوبکر سرخسی، یہ سب حفاظِ حدیث اور جلیل القدر ائمہ فن ہیں، جنہوں نے امام اعظم کی صحابہ سے مرویات پر باقاعدہ رسائل لکھے ہیں اور ان روایات کو دلائل سے ثابت کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| والثنائیات فی الموطا للامام مالك والواحد فی حدیث الامام ابی حنیفة (فتح المغیث، ص ۳۴۱) | امام مالک کی احادیث میں ثنائیات ہیں اور امام اعظم ابوحنیفہ کی روایات میں وحدان ہیں۔ |

ثنائیات ان احادیث کو کہتے ہیں جن میں حضور ﷺ اور راوی کے درمیان صرف دو واسطے ہوں اور وحدان ان احادیث کو کہتے ہیں جن میں حضور ﷺ اور راوی کے درمیان صرف ایک واسطہ ہو۔ محدث سخاوی کا مطلب یہ ہے امام اعظم کی ایسی روایات بھی ہیں جن میں ان کے اور حضور کے درمیان صرف ایک واسطہ ہے اور یہ واسطہ صحابہ کرام کا ہے۔ پس ثابت ہوا کہ محدث سخاوی کے نزدیک امام اعظم کی صحابہ سے روایت ثابت ہے۔

اور صاحب "بزازیہ" ابن بزاز کردری لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| لا ینکر سماع الامام من ابی اوفی (مناقب ابی حنیفہ للکردری، ج ۱ ص ۱۱) | حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ سے امام اعظم کے سماع کا انکار نہیں ہوسکتا۔ |

حافظ بدر الدین عینی، امام کردری، ابومعشر شافعی، حافظ سیوطی، ابوبکر حضرمی، سرخسی، سخاوی اور ابنِ حجر ہیتمی مکی جیسے حفاظ اور ائمہ حدیث اور فن کے ماہرین کے اثبات کے بعد شبلی

صاحب کے انکار کا کوئی وزن نہیں رہتا۔ نیز اس سلسلہ میں بحث کرتے وقت یہ بات ذہن نشین رکھنی چاہیے کہ امام اعظم کے بارے میں شوافع نے بھی کتابیں تصنیف کی ہیں اور ان میں اگرچہ کچھ مسلکا انصاف پسند تھے لیکن بعض متعصب بھی تھے۔ نیز امام اعظم کی صحابہ سے روایات جن اسناد سے ثابت ہیں ان میں بعض راویوں پر اگرچہ جرح کی گئی ہے۔ تاہم ان میں کوئی راوی ایسا نہیں ہے جس کو باطل یا وضاع قرار دیا گیا ہو۔ چنانچہ علامہ سیوطی اس باب میں حافظ ابنِ حجر عسقلانی کی رائے پیش کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وحاصل ماذکر هو وغیره الحکم علی اسانید ذلك بالضعف وعدم الصحة لا بالبطلان و حینئذ فسهل الامر فی ایرادها لان الضعیف یجوز روایته ویطلق علیه انه وارد۔ (تبییض الصحیفہ ص ۲) | حافظ عسقلانی اور دوسرے ناقدین نے ان اسانید پر ضعف کا حکم کیا ہے بطلان یا وضع کا نہیں اور اب بات آسان ہے۔ کیونکہ حدیث ضعیف کی روایت جائز ہے اور اس پر روایت کا اطلاق کرنا صحیح ہے۔ |

اور قوت وضعف ایک اضافی وصف ہے جو شخص بعض کے نزدیک ضعیف ہے دوسرے اس کو قوی خیال کرتے ہیں۔ کیونکہ رجال سے بحث کرنے والے حضرات بھی مختلف آراء رکھتے ہیں مشکل سے ہی ایسا ہوگا کہ کسی راوی کی جرح یا تعدیل پر سب کا اتفاق ہو۔ علامہ نووی لکھتے ہیں کہ چھ سو پچیس راوی ایسے ہیں جو امام مسلم کے نزدیک لائق استدلال ہیں اور امام بخاری ان سے روایت نہیں لیتے۔ جابر جعفی کوفہ کا ایک مشہور راوی تھا، جسے دعویٰ تھا کہ اسے پچاس ہزار حدیثیں یاد ہیں، اس کے بارے میں سفیان ثوری کہتے ہیں کہ میں نے جابر سے زیادہ کسی کو حدیث میں محتاط نہیں دیکھا۔ شعبہ کہتے ہیں کہ جب جابر ''اخبرنا وحدثنا'' کہے تو وہ سب سے زیادہ معتمد ہے۔ وکیع کا قول ہے کہ جابر کی ثقاہت میں شک نہیں، اس کے برخلاف ابنِ معین کہتے ہیں کہ جابر کذاب ہے۔ نسائی نے کہا: وہ متروک ہے۔ سفیان بن عیینہ نے کہا کہ جابر کی باتیں سن کر مجھے خوف ہوتا ہے کہ کہیں چھت نہ گر جائے۔

(تہذیب التہذیب ج ۲ ص ۴۷ تا ۴۹)

الغرض جرح و تعدیل ایک ظنی چیز ہے۔ اور محض بعض لوگوں کی تضعیف کی بناء پر امام اعظم کی صحابہ کرام سے روایات کو ساقط الاعتبار قرار دینا زیادتی ہے خصوصاً جب کہ ان سندوں کا کوئی راوی عسقلانی اور سیوطی کی تصریح کے مطابق باطل اور وضاع نہیں ہے۔

## صحابہ سے روایات پر قرائن

شبلی نعمانی نے امام اعظم کی صحابہ کرام سے روایت کے انکار پر کچھ عقلی وجوہات بھی پیش کی ہیں، لکھتے ہیں:

''میرے نزدیک اس کی ایک اور وجہ ہے، محدثین میں باہم اختلاف ہے کہ حدیث سیکھنے کے لیے کم از کم کتنی عمر مشروط ہے؟ اس امر میں اربابِ کوفہ سب سے زیادہ احتیاط کرتے تھے یعنی بیس برس سے کم عمر کا شخص حدیث کی درس گاہ میں شامل نہیں ہوسکتا تھا۔ ان کے نزدیک چونکہ حدیثیں بالمعنی روایت کی گئی ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ طالب علم پوری عمر کو پہنچ چکا ہو ورنہ مطالب کو سمجھنے اور اس کے ادا کرنے میں غلطی کا احتمال ہے، غالباً یہی قید تھی جس نے امام ابوحنیفہ کو ایسے بڑے شرف سے محروم رکھا۔''

اس سلسلہ میں اولاً تو ہم یہ پوچھتے ہیں کہ اہلِ کوفہ کا یہ قاعدہ کہ سماع حدیث کے لیے کم از کم بیس سال عمر درکار ہے، کون سی یقینی روایت سے ثابت ہے؟ امام صاحب کی مرویاتِ صحابہ کے لیے جب یقینی اور صحیح روایت کا مطالبہ کیا جاتا ہے تو اہلِ کوفہ کے اس قاعدہ کو بغیر کسی یقینی اور صحیح روایت کے کیسے مان لیا گیا؟

ثانیاً: یہ قاعدہ خود خلاف حدیث ہے کیونکہ ''صحیح بخاری'' میں امام بخاری نے ''متیٰ یصح سماع الصغیر'' کا باب قائم کیا ہے اور اس کے تحت ذکر فرمایا ہے کہ محمود بن ربیع رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ سے پانچ سال کی عمر میں سنی ہوئی حدیث کو روایت کیا ہے۔ اس کے علاوہ حسنین کریمین رضی اللہ عنہما کی عمر حضور ﷺ کے وصال کے وقت چھ اور سات سال تھی اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی عمر حضور ﷺ کے وصال کے وقت تیرہ سال تھی

اور یہ حضرات آپ کے وصال سے کئی سال پہلے کی سنی ہوئی احادیث کی روایت کرتے تھے۔ پس روایتِ حدیث کے لیے بیس سال عمر کی قید لگانا طریقہ صحابہ کے مخالف ہے اور کوفہ کے اربابِ علم و فضل اور دیانت دار حضرات کے بارے میں یہ بدگمانی نہیں کی جاسکتی کہ انہوں نے اتنی جلدی صحابہ کی روش کو چھوڑ دیا ہوگا۔

ثالثاً: برتقدیرِ تسلیم گزارش یہ ہے کہ اہلِ کوفہ نے یہ قاعدہ کب وضع کیا؟ اس بات کی کہیں وضاحت نہیں ملتی۔ اغلب اور قرینِ قیاس یہی ہے کہ جب علمِ حدیث کی تحصیل کا چرچا عام ہوگیا اور کثرت سے درس گاہیں قائم ہوگئیں اور وسیع پیمانے پر آثار وسنن کی اشاعت ہونے لگی، اس وقت اہلِ کوفہ نے اس قید کی ضرورت کو محسوس کیا ہوگا تاکہ ہر کہ ومہ حدیث کی روایت کرنا شروع نہ کردے۔ یہ کسی طرح بھی باور نہیں کیا جاسکتا کہ عہدِ صحابہ میں ہی کوفہ کے اندر باقاعدہ درس گاہیں بن گئیں اور ان میں داخلہ کے لیے قوانین اور عمر کا تعین بھی ہوگیا تھا۔

رابعاً: اگر یہ مان بھی لیا جائے کہ ۸۰ھ ہی میں کوفہ کے اندر باقاعدہ درسگاہیں قائم ہوگئیں تھیں اور ان کے ضوابط اور قوانین بھی وضع کیے جاچکے تھے تو ان درس گاہوں کے اساتذہ سے سماعِ حدیث کے لیے تو بیس برس کی قید فرض کی جاسکتی ہے مگر یہ حضرت انس اور حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ وغیرہ ان درس گاہوں میں اساتذہ تو مقرر تھے نہیں کہ اس سے سماعِ حدیث بھی بیس سال کی عمر میں کیا جاتا۔

خامساً: بیس برس کی قید اگر ہوتی بھی تو کوفہ کی درس گاہوں کے لیے لیکن اگر کوفہ کا کوئی رہنے والا بصرہ جاکر سماعِ حدیث کرے تو یہ قید اس پر کیسے اثر انداز ہوگی؟ حضرت انس بصرہ میں رہتے تھے اور امام اعظم ان کی زندگی میں بارہا بصرہ گئے اور ان کی آپس میں ملاقات بھی ثابت ہے تو کیوں نہ امام صاحب نے ان سے روایتِ حدیث کی ہوگی؟

سادساً: اگر بیس سال عمر کی قید کو بالعموم بھی فرض کرلیا جائے تو بھی یہ کسی طور قرینِ قیاس نہیں ہے کہ حضرات صحابہ کرام جن کا وجودِ مسعود نوادرِ روزگار اور مغتنماتِ عصر میں سے تھا ان سے از راہِ تبرک وتشرف احادیث کے سماع کے لیے بھی کوئی شخص اس انتظار میں بیٹھا رہے گا کہ

میری عمر بیس سال کو پہنچ لے تو میں ان سے جا کر ملاقات اور استماع حدیث کروں؟ حضرت اَنس (تہذیب التہذیب ج ا ص ۳۷۸) کے وصال کے وقت امام اعظم کی عمر پندرہ برس تھی اور امام کروری فرماتے ہیں کہ حضرت اَنس رضی اللہ عنہ کی زندگی میں امام اعظم بیس سے زائد مرتبہ بصرہ تشریف لے گئے۔ (مناقب ابی حنیفہ ج ا ص ٦) پھر یہ کیسے ممکن ہے کہ امام پندرہ برس تک کی عمر میں بصرہ جاتے رہے ہوں اور حضرت اَنس سے مل کر اور ان سے سماعِ حدیث کر کے نہ آئے ہوں؟ راوی اور مروی عنہ میں معاصرت بھی ثابت ہوجائے تو امام مسلم کے نزدیک روایت مقبول ہوتی ہے۔ یہاں معاصرت کی بجائے ملاقات کے بیس سے زیادہ قرائن موجود ہیں پھر بھی قبول کرنے میں تامل کیا جارہا ہے؟

الحمدللہ العزیز! کہ ہم نے اصولِ روایت و درایت اور قرائنِ عقلیہ کی روشنی میں اس امر کو آفتاب سے زیادہ روشن کردیا ہے کہ امامِ اعظم رضی اللہ عنہ کو صحابہ کرام سے روایتِ حدیث کا شرف حاصل تھا اور اس سلسلے میں جتنے اعتراضات کیے جاتے ہیں ان پر سیر حاصل گفتگو کرلی ہے۔ اس کے باوجود بھی ہم نے جو کچھ لکھا وہ ہماری تحقیق ہے ہم اسے منوانے کے لیے ہرگز اصرار نہیں کرتے۔

## تنبیہ

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے تبرکاً چند احادیث کی روایت کے علاوہ امام اعظم نے اپنے زمانے کے مشاہیر اساتذہ اور افاضل شیوخ سے احادیث کا سماع کیا۔ اور ان سے بہ کثرت احادیث روایت کی ہیں۔ علامہ ابن حجر عسقلانی نے امام اعظم کے شیوخ میں عطاء بن ابی رباح، علقمہ بن مرثد، حماد بن ابی سلیمان، حکم بن عتیبہ، سعید بن مسروق، عدی بن ثابت انصاری، ابوسفیان بصری، یحییٰ بن سعید انصاری، ہشام بن عروہ اور دیگر مشاہیر محدثین کا ذکر کیا ہے۔

بعض لوگ اس غلط فہمی کا شکار ہیں کہ امام اعظم ابوحنیفہ نے امام مالک سے بھی سماعِ حدیث کیا ہے اور ان کی شاگردی اختیار کی ہے۔ تعجب ہے کہ شبلی نعمانی بھی اس غلطی کا شکار

ہو گئے۔ چنانچہ لکھتے ہیں:

"امام صاحب کو طلب علم میں کسی سے عار نہ تھی۔ امام مالک ان سے عمر میں تیرہ برس کم تھے ان کے درس میں بھی اکثر حاضر ہوئے اور حدیثیں سنیں۔" (سیرۃ النعمان ص ۵٦)

پھر حافظ ذہبی سے نقل کر کے لکھتے ہیں:

"امام مالک کے سامنے ابوحنیفہ اس طرح مؤدب ہو کر بیٹھتے تھے جس طرح شاگرد استاد کے سامنے بیٹھتا ہے۔"

حقیقت یہ ہے کہ امام مالک خود امام اعظم کے شاگرد تھے اور ان کی تصانیف سے علمی استفادہ کرتے تھے۔

خطیب بغدادی اور دارقطنی نے صرف دو روایتیں ایسی پیش کی ہیں جن کے بارے میں خیال کیا جاتا ہے کہ یہ امام اعظم نے امام مالک سے روایت کی ہیں۔ لیکن خاتم ا ظ، حافظ ابن حجر عسقلانی نے ثابت کر دیا ہے کہ یہ روایتیں صحیح سند سے مروی نہیں ہیں اور امام اعظم کی امام مالک سے روایت قطعاً ثابت نہیں ہے چنانچہ لکھتے ہیں:

لم یثبت روایة ابی حنیفة عن مالك و انما اوردها الدار قطنی ثم الخطیب روایتین وقعتا لهما باسنادین فیهما مقال۔ (النکت علی ابن الصلاح)

امام ابوحنیفہ کی امام مالک سے روایت ثابت نہیں ہے دارقطنی اور خطیب نے اس بات کا دعویٰ دو روایتوں کی وجہ سے کیا ہے جن کی اسناد میں خلل ہے۔

اور اس خلل کا بیان ذہبی نے "میزان الاعتدال" میں کیا ہے کہ ان سندوں میں عمران بن عبدالرحیم نامی ایک شخص ہے اور یہ وضاع تھا چنانچہ لکھتے ہیں:

هو الذی وضع حدیث ابی حنیفة عن مالك (میزان الاعتدال ج ۲ ص ۲۷۸)

یہی وہ شخص ہے جس نے امام ابوحنیفہ کی امام مالک سے روایت وضع کی ہے۔

دراصل حماد بن ابی حنیفہ جو امام اعظم کے صاحبزادے تھے انہوں نے امام مالک سے روایت حدیث کی ہے۔ بعض سندوں سے حماد کا لفظ رہ گیا ہوگا جس سے یہ غلط فہمی ہوئی اور اچھے

اچھے لوگ اس میں مبتلا ہو گئے۔

## مرویاتِ امام اعظم کی تعداد

چونکہ بعض اہلِ ہواء یہ کہتے ہیں کہ امام اعظم کو صرف سترہ حدیثیں یاد تھیں۔ اس لیے ہم ذرا تفصیل سے یہ بتلانا چاہتے ہیں کہ امامِ اعظم کے پاس احادیث کا وافر ذخیرہ تھا۔ حضرت ملا علی قاری امام محمد بن سماعہ کے حوالے سے لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ان الامام ذکر فی تصانیفه بضع و سبعین حدیث وانتخب الآثار من اربعین الف حدیث (مناقب علی القاری، بذیل الجواہر ج ۲ ص ۴۷۴) | امام ابوحنیفہ نے اپنی تصانیف میں ستر ہزار سے زائد احادیث بیان کی ہیں اور چالیس ہزار احادیث سے "کتاب الآثار" کا انتخاب کیا ہے۔ |

اور صدر الائمہ امام موفق بن احمد تحریر فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وانتخب ابو حنیفة الاثار من اربعین الف حدیث (مناقب موفق ج ۱ ص ۹۵) | امام ابوحنیفہ نے "کتاب الآثار" کا انتخاب چالیس ہزار حدیثوں سے کیا ہے۔ |

ان حوالوں سے امام اعظم کا جو علم حدیث میں تبحر ظاہر ہو رہا ہے وہ محتاجِ بیاں نہیں ہے۔

## روایتِ حدیث میں امام اعظم کا مقام

ممکن ہے کوئی شخص کہہ دے کہ ستر ہزار احادیث کو بیان کرنا اور "کتاب الآثار" کا چالیس ہزار حدیثوں سے انتخاب کرنا چنداں کمال کی بات نہیں ہے امام بخاری کو ایک لاکھ احادیثِ صحیحہ اور دو لاکھ احادیث غیر صحیحہ یاد تھیں اور انہوں نے "صحیح بخاری" کا انتخاب چھ لاکھ حدیثوں سے کیا تھا۔ پس فنِ حدیث میں امامِ بخاری کے مقابلہ میں امام اعظم کا مقام بہت کم معلوم ہوتا ہے۔ اس کے جواب میں گزارش ہے کہ احادیث کی کثرت اور قلت درحقیقت طرق اور اسانید کی قلت اور کثرت سے عبارت ہے۔ ایک ہی متنِ حدیث اگر سو مختلف طرق

اور سندوں سے روایت کیا جائے تو محدثین کی اصطلاح میں ان کو سو احادیث قرار دیا جائے گا۔ حالانکہ ان تمام حدیثوں کا متن واحد ہوگا۔ منکرینِ حدیث انکارِ حدیث کے سلسلے میں یہ دلیل بھی پیش کرتے ہیں کہ تمام کتبِ حدیث کی روایات کو اگر جمع کیا جائے تو یہ تعداد کروڑوں کے لگ بھگ ہوگی اور حضور ﷺ کی پوری رسالت کی زندگی کے شب و روز پر ان کو تقسیم کیا جائے تو یہ احادیث حضور ﷺ کی حیاتِ مبارکہ سے بڑھ جائیں گی۔ پس اس صورت میں احادیث کی صحت کیونکہ قابلِ تسلیم ہوگی؟ لیکن ان لوگوں کو یہ معلوم نہیں کہ روایات کی یہ کثرت دراصل اسانید کی کثرت ہے ورنہ نفس احادیث کی تعداد چار ہزار چار سو سے زیادہ نہیں ہے۔

چنانچہ علامہ امیر یمانی لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ان جملة الاحادیث المسندة عن النبی ﷺ یعنی الصحیحة بلا تکرار اربعة الاف و اربع مائة۔ (توضیح الافکار ص ۶۳) | بلاشبہ وہ تمام مسند احادیثِ صحیحہ جو بلا تکرار حضور ﷺ سے مروی ہیں ان کی تعداد چار ہزار چار سو ہے۔ |

امام اعظم رضی اللہ عنہ کی ولادت ۸۰ھ ہے اور امام بخاری ۱۹۴ھ میں پیدا ہوئے اور ان کے درمیان ایک سو چودہ سال کا طویل عرصہ ہے اور ظاہر ہے کہ اس عرصہ میں یہ کثرت احادیث شائع ہو چکی تھیں اور ایک ایک حدیث کو سینکڑوں بلکہ ہزاروں اشخاص نے روایت کرنا شروع کر دیا تھا۔ امام اعظم کے زمانہ میں راویوں کا اتنا شیوع اور عموم تھا نہیں، اس لیے امام اعظم اور امام بخاری کے درمیان جو روایات کی تعداد کا فرق ہے۔ وہ دراصل اسانید کی تعداد کا فرق ہے، نفس روایات کا نہیں ہے ورنہ اگر نفسِ احادیث کا لحاظ کیا جائے تو امامِ اعظم کی مرویات امام بخاری سے کہیں زیادہ ہیں۔

اس زمانہ میں احادیثِ نبویہ جس قدر اسانید کے ساتھ مل سکتی تھیں امام اعظم نے ان تمام طرق و اسانید کے ساتھ ان احادیث کو حاصل کر لیا تھا اور حدیث واثر کسی صحیح سند کے ساتھ موجود نہ تھے مگر امام اعظم کا علم انہیں شامل تھا۔ وہ اپنے زمانہ کے تمام محدثین پر ادراکِ حدیث

میں فائق اور غالب تھے۔ چنانچہ امام اعظم کے معاصر اور مشہور محدث امام مسعر بن کدام فرماتے ہیں:

طلبت مع ابی حنیفة الحدیث فغلبنا واخذنا فی الزهد فبرع علینا و طلبنا معه الفقه فجاء منه ما ترون۔ (مناقب ابی حنیفہ للذہبی ص ۲۷)

میں نے امام ابوحنیفہ کے ساتھ حدیث کی تحصیل کی۔ لیکن وہ ہم سب پر غالب رہے اور زہد میں مشغول ہوئے تو وہ اس میں سب سے بڑھ کر تھے اور فقہ میں ان کا مقام تو تم جانتے ہی ہو۔

نیز محدث بشر بن موسیٰ اپنے استاد امام عبدالرحمٰن مقری سے روایت کرتے ہیں:

وکان اذا حدث عن ابی حنیفة قال حدثنا شاهنشاه (تاریخ بغداد ج ۱۳ ص ۳۴۵)

امام مقری جب امام ابوحنیفہ سے روایت کرتے تو کہتے کہ ہم سے شہنشاہ نے حدیث بیان کی۔

ان حوالوں سے ظاہر ہوگیا کہ امام اعظم اپنے معاصرین محدثین کے درمیان فن حدیث میں تمام پر فائق اور غالب تھے۔ حضور ﷺ کی کوئی حدیث ان کی نگاہ سے اوجھل نہ تھی، یہی وجہ ہے کہ ان کے تلامذہ انہیں حدیث میں حاکم اور شہنشاہ تسلیم کرتے تھے۔ اصطلاحِ حدیث میں حاکم اس شخص کو کہتے ہیں جو حضور ﷺ کی تمام مرویات پر متناً و سنداً دسترس رکھتا ہو۔ مراتب محدثین میں یہ سب سے اونچا مرتبہ ہے اور امامِ اعظم اس منصب پر یقیناً فائز تھے۔ کیونکہ جو شخص حضور ﷺ کی ایک حدیث سے بھی ناواقف ہو وہ حیاتِ انسانی کے تمام شعبوں کے لیے رسول اللہ ﷺ کی لائی ہوئی ہدایات کے مطابق جامع دستور نہیں بنا سکتا۔

## امام اعظم کے محدثانہ مقام پر ایک شبہ کا ازالہ

گزشتہ سطور میں ہم بیان کر چکے ہیں کہ حضور ﷺ سے بلاتکرار احادیث مرویہ کی تعداد چار ہزار چار سو ہے اور امام حسن بن زیاد (مناقب موفق ج ۱ ص ۹۶) کے بیان کے مطابق امام اعظم نے جو احادیث بلاتکرار بیان فرمائی ہیں ان کی تعداد چار ہزار ہے۔ پس امامِ اعظم کے

بارے میں حاکمیت اور حدیث میں ہمہ دانی کا دعویٰ کیسے صحیح ہوگا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ چار ہزار احادیث کے بیان کرنے سے یہ الزم نہیں آتا کہ باقی چار سو حدیثوں کا امامِ اعظم کو علم بھی نہ ہو، جب کہ حسن بن زیاد کی حکایت میں بیان کی نفی ہے علم کی نہیں۔

خیال رہے کہ امامِ اعظم نے فقہی تصنیفات میں ان احادیث کا بیان کیا ہے جس سے مسائل مستنبط ہوتے ہیں اور جن کے حضور ﷺ نے اُمت کے لیے عمل کا ایک راستہ متعین فرمایا ہے جنھیں عرفِ عام میں سنن سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ لیکن حدیث کا مفہوم سنت سے عام ہے کیونکہ احادیث کے مفہوم میں روایات بھی شامل ہیں جن میں حضور ﷺ کے حلیہ مبارکہ آپ کی قلبی واردات، خصوصیات، گذشتہ اُمتوں کے قصص اور مستقبل کی پیش گوئیاں موجود ہیں اور ظاہر ہے کہ اس قسم کی احادیث سنت کے قبیل سے نہیں ہیں اور نہ ہی یہ احکام و مسائل کے لیے ماخذ کی حیثیت رکھتی ہیں۔

پس امامِ اعظم نے جن چار ہزار احادیث کو مسائل کے تحت بیان فرمایا ہے وہ از قبیلِ سنن ہیں اور جن چار سو احادیث کو امامِ اعظم نے بیان نہیں فرمایا وہ ان روایات پر محمول ہیں جو احکام سے متعلق نہیں ہیں، لیکن یہاں بیان کی نفی ہے علم کی نہیں۔

## فنِ حدیث میں امامِ اعظم کا فیضان

امامِ اعظم علمِ حدیث میں جس عظیم مہارت کے حامل اور جلیل القدر مرتبہ پر فائز تھے اُس کا لازمی نتیجہ یہ تھا کہ تشنگانِ علمِ حدیث کا انبوہِ کثیر آپ کے حلقہ درس میں سماعِ حدیث کے لیے حاضر ہوتا۔ علامہ ابنِ حجر عسقلانی (تہذیب التہذیب ج ۱ ص ۴۴۹) نے ذکر کیا ہے کہ امامِ اعظم سے حدیث کا سماع کرنے والے مشہور حضرات میں حماد بن نعمان، ابراہیم بن طہمان، حمزہ بن حبیب، زفر بن ہذیل، قاضی ابو یوسف، عیسیٰ بن یونس، وکیع، یزید بن زریع، اسد بن عمرو، خارجہ بن مصعب، محمد بن بشیر، عبدالرزاق، محمد بن حسن شیبانی، مصعب بن مقدام، ابو عبدالرحمٰن مقری، ابو نعیم، ابو عاصم اور دیگر یگانہ روزگار افراد شامل تھے۔

حافظ ابن عبدالبر امام وکیع کے ترجمے میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وکان یحفظ حدیثه کله وکان قد سمع من ابی حنیفة حدیثا کثیرا | وکیع بن جراح کو امام اعظم کی سب حدیثیں یاد تھیں اور انہوں نے امام اعظم سے احادیث کا بہت زیادہ سماع کیا تھا۔ |

امام مکی بن ابراہیم، امام اعظم ابوحنیفہ کے شاگرد اور امام بخاری کے استاذ تھے۔ اور امام بخاری نے اپنی ''صحیح'' میں بائیس ثلاثیات میں سے گیارہ ثلاثیات صرف امام مکی بن ابراہیم کی سند سے روایت کی ہیں۔ امام صدر الائمہ موفق بن احمد مکی ان کے بارے میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ولزم ابا حنیفة رحمة الله وسمع منه الحدیث (مناقب موفق ج ۱ ص ۲۰۳) | انہوں نے اپنے اوپر سماع حدیث کے لیے ابوحنیفہ کے درس کو لازم کرلیا تھا۔ |

اس سے معلوم ہوا کہ امام بخاری کو اپنی ''صحیح'' میں عالی سند کے ساتھ ثلاثیات درج کرنے کا جو شرف حاصل ہوا ہے وہ دراصل امامِ اعظم کے تلامذہ کا صدقہ ہے اور یہ صرف ایک مکی بن ابراہیم کی بات نہیں ہے۔ امام بخاری کی اسانید میں اکثر شیوخ حنفی ہیں۔ ان حوالوں سے یہ امر آفتاب سے زیادہ روشن ہوگیا کہ امامِ اعظم علمِ حدیث میں مرجع خلائق تھے، ائمہ فن نے آپ سے حدیث کا سماع کیا اور جن شیوخ کے وجود سے صحاح ستہ کی عمارت قائم ہے، ان میں سے اکثر حضرات آپ کے علمِ حدیث میں بالواسطہ یا بلاواسطہ شاگرد ہیں۔

## حدیث میں امامِ اعظم کی تصانیف

متقدمین میں تصنیف و تالیف کے لیے آج کل کا مروجہ طریقہ معمول نہیں تھا، بلکہ ان کی تصانیف املاء کی تصانیف کی صورت میں ہوتی تھیں، جن کو ان کے لائق اور قابل فخر تلامذہ شیوخ کی تعلیم و تدریس کے وقت تحریر میں لے آتے تھے اور پھر وہ تصانیف ان شیوخ کی طرف ہی منسوب کی جاتی تھیں۔ چنانچہ ''احکام الاحکام'' جو ابنِ دقیق العید کی تصنیف قرار دی جاتی ہے، اصل میں ان کی تصنیف نہیں ہے بلکہ انہوں نے اس کو اپنے تلمیذ رشید قاضی اسمٰعیل سے املاء کرایا ہے۔ اسی طرح امام اعظم درسِ حدیث کے وقت جو احادیث بیان کرتے ان کے لائق اور قابل صد افتخار تلامذہ قاضی ابو یوسف، محمد بن حسن شیبانی، زفر بن ہذیل اور حسن بن زیاد ان روایات کو

''حدثنا'' اور''اخبرنا'' کے صیغوں کے ساتھ قیدِ تحریر میں لے آتے تھے۔

امامِ اعظم نے اپنی بیان کردہ احادیث کو املاء کرانے کے بعد اس مجموعہ کا نام ''کتاب الآثار'' رکھا۔ امام اعظم کے تلامذہ چونکہ کثیر التعداد تھے اس لیے ''کتاب الآثار'' کے نسخے بھی بہت زیادہ ہوئے لیکن مشہور نسخے چار ہیں: (۱) ''کتاب الآثار'' بہ روایت امام ابو یوسف (۲) ''کتاب الآثار'' بہ روایت امام محمد (۳) ''کتاب الآثار'' بہ روایت امام زفر (۴) ''کتاب الآثار'' بہ روایت حسن بن زیاد۔ لیکن ان تمام نسخوں میں سے زیادہ مقبولیت اور شہرت امام محمد کے نسخہ کو حاصل ہوئی ہے۔

تاریخ کے معتمد اساتذہ، محققینِ اہلِ نظر اور علماءِ ربانیین، امامِ اعظم کی تصنیف کا صاف انکار کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''جو لوگ امام صاحب کے سلسلۂ کمالات میں تصنیف و تالیف کا وجود بھی ضروری سمجھتے ہیں وہ انہی مفصلہ بالا کتابوں (جن میں ''کتاب الآثار'' بھی ہے) کو شہادت میں پیش کرتے ہیں لیکن انصاف یہ ہے کہ ان تصنیفات کو امام صاحب کی طرف منسوب کرنا نہایت مشکل ہے۔'' (سیرۃ النعمان، ص ۱۲۲)

عقائد، حدیث اور فقہ، ان تمام موضوعات پر امام اعظم کی تصانیف موجود ہیں۔ سرِ دست ان تمام موضوعات سے بحث ہمارے عنوان سے خارج ہے اس لیے ہم صرف حدیث کے موضوع پر امام اعظم کی شہرہ آفاق تصنیف ''کتاب الآثار'' کے بارے میں گفتگو کرتے ہیں۔

شبلی صاحب نے اس بارے میں صرف اتنا کہہ دیا ہے کہ اس کا انتساب امام اعظم کی طرف کرنا مشکل ہے۔ لیکن اس انکار یا اشکال پر نہ تو انہوں نے کوئی تاریخی شہادت پیش کی ہے اور نہ ہی کوئی عقلی دلیل وارد کی ہے۔ لہٰذا ہمارے لیے صرف یہی چارہ کار رہ گیا ہے کہ ہم ''کتاب الآثار'' کے ثبوت پر تاریخی شہادتیں جمع کردیں۔

امام عبداللہ بن مبارک فرماتے ہیں:

روی الاثار عن نبل ثقات غذار العلم میشخة حصیفه (مناقب موفق ج ۲ ص ۱۹۱)

امام اعظم نے "الآ ثار" کو ثقہ اور معزز لوگوں سے روایت کیا ہے جو وسیع العلم اور عمدہ مشائخ تھے۔

اور علامہ ابنِ حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

والموجود من حدیث ابی حنیفة مفرد انما ھو کتاب الاثار التی رواہ محمد بن الحسن۔ (تعجیل المنفعة برجال الائمہ الاربعة ص ۴)

اور اس وقت امامِ اعظم کی احادیث میں سے "کتاب الآ ثار" موجود ہے جسے محمد بن حسن نے روایت کیا ہے۔

اور امام عبدالقادر حنفی، امام یوسف بن قاضی ابو یوسف کے ترجمہ میں لکھتے ہیں:

روی کتاب الاثار عن ابی حنیفة وھو مجلد ضخم۔ (الجواہر المضیہ ج ۲ ص ۳۲۵)

امام یوسف نے (اپنے والد ابو یوسف کے واسطے سے) امام ابوحنیفہ سے "کتاب الآ ثار" کو روایت کیا ہے جو کہ ایک ضخیم جلد ہے۔

## مسانید امامِ اعظم

"کتاب الآ ثار" میں امامِ اعظم نے اپنے جن شیوخ سے احادیث کو روایت کیا ہے، بعد میں لوگوں نے ہر ہر شیخ کی مرویات کو علیحدہ کر کے مسانید کو ترتیب دیا۔ اس طرح امامِ اعظم کے ہر شیخ کی مرویات الگ الگ کتاب کی صورت میں جمع ہوگئیں اور بعد میں وہ "مسند ابی حنیفہ" کے نام سے مشہور ہوگئیں۔

قاضی ابو یوسف، امام محمد، ابوبکر احمد بن محمد، حافظ عمر بن حسن، حافظ ابونعیم اصبہانی، حافظ ابوالحسن، حافظ ابومحمد عبداللہ اور امام ابو القاسم وغیرہم حضرات نے امامِ اعظم کی مسانید کو ترتیب دیا ہے:

امام عبدالوہاب شعرانی مسانید امامِ اعظم کو ان الفاظ سے خراجِ تحسین پیش کرتے ہیں:

وقد من الله علی بمطالعة مسانید الامام ابی حنیفة الثلاثة فرایته لا یروی حدیثا الا عن اخیار التابعین العدول الثقات الذین هم من خیر القرون بشهادة رسول اللهﷺ کالا سود و علقمة وعطاء و عکرمة و مجاهد و مکحول والحسن البصری واضرابهم رضی الله عنهم اجمعین فکل الرواة الذین هم بینه وبین رسول اللهﷺ عدول ثقات اعلام اخیار لیس فیهم کذاب ولامتهم بکذب۔ (میزان الشر الکبریٰ ج ۱ص ۶۸)

اللہ تعالیٰ نے مجھ پر احسان کیا کہ میں نے امامِ اعظم کی مسانیدِ ثلاثہ کا مطالعہ کیا۔ پس میں نے دیکھا کہ امامِ اعظم ثقہ اور صادق تابعین کے سوا کسی سے روایت نہیں کرتے جن کے حق میں حضورﷺ نے خیرالقرون ہونے کی شہادت دی جیسے اسود، علقمہ، عطاء، عکرمہ، مجاہد، مکحول اور حسن بصری وغیرہم۔ پس امامِ اعظم اور حضورﷺ کے درمیان تمام راوی عدول، ثقہ اور مشہور اخیار میں سے ہیں جن میں سے کوئی کذاب نہیں اور ان کی طرف کذب کی نسبت بھی نہیں کی جاسکتی۔

## ثبوتِ حدیث کے لیے امامِ اعظم کی شرائط

روایتِ حدیث میں حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہم بہت زیادہ محتاط تھے۔ یہی وجہ ہے کہ ان حضرات سے بہت کم حدیثیں روایت کی گئی ہیں اور قبولِ حدیث کے معاملہ میں بھی یہ حضرات بہت سخت تھے۔ جب تک کسی حدیث پر اچھی طرح اطمینان نہ ہوجاتا اس وقت تک یہ لوگ کسی حدیث کو قبول نہیں کرتے تھے۔ امامِ اعظم بھی اسی مکتبِ فکر سے متاثر اور اسی کے پیروکار تھے، یہی وجہ ہے کہ آپ نے دوسرے محدثین کی طرح بے تحاشا روایت نہیں کی۔

امامِ اعظم نے احادیث کو قبول کرنے کے لیے بڑی کڑی شرطیں عائد کی ہیں اور اس سلسلہ میں جو اصول اور قواعد مقرر فرمائے ہیں، وہ آپ کی دوررس نگاہ اور تفقہ پر مبنی ہیں۔ یہ شروط اور قواعد باقاعدہ منضبط نہیں ہیں، علمائے احناف نے ان میں سے اکثر کو آپ کے بیان

کردہ مسائل سے مستنبط کیا ہے۔ ہمیں مختلف کتابوں کے تتبع سے جس قدر قواعد حاصل ہو سکے انہیں پیش کر رہے ہیں:

(۱) امام اعظم ضبطِ کتاب کی بجائے ضبطِ صدر کے قائل تھے اور صرف اسی راوی سے حدیث لیتے تھے جو اس روایت کا حافظ ہو۔ (مقدمہ ابنِ اصلاح)

(۲) صحابہ اور فقہاء تابعین کے علاوہ اور کسی شخص کی روایت بالمعنی کو قبول نہیں کرتے تھے۔ (شرح مسند امام اعظم از ملا علی قاری)

(۳) امام اعظم اس بات کو ضروری قرار دیتے تھے کہ صحابہ کرام سے روایت کرنے والے ایک یا دو شخص نہ ہوں، بلکہ اتقیاء کی ایک جماعت نے صحابہ سے اس حدیث کو روایت کیا ہو۔ (میزان الشر الکبریٰ)

(۴) معمولاتِ زندگی سے متعلق عام احکام میں امام ابوحنیفہ یہ ضروری قرار دیتے تھے کہ ان احکام کو ایک سے زیادہ صحابہ نے روایت کیا ہو۔ (الخیرات الحسان)

(۵) جو حدیث ہو وہ امامِ اعظم کے نزدیک مقبول نہیں ہے۔ (مقدمہ تاریخ ابن خلدون)

(۶) جو حدیث خبر واحد ہو اور وہ ''قرآن کریم'' پر زیادتی یا اس کے عموم کو خاص کرتی ہو امام صاحب کے نزدیک وہ بھی مقبول نہیں ہے۔ (الخیرات الحسان)

(۷) جو خبر واحد صریح ''قرآن'' کے مخالف ہو وہ بھی مقبول نہیں ہے۔ (مرقاۃ المفاتیح)

(۸) جو خبر واحد سنتِ مشہورہ کے خلاف ہو وہ بھی مقبول نہیں ہے۔ (احکام القرآن)

(۹) اگر راوی کا اپنا عمل اس کی روایت کے خلاف ہو تو وہ روایت مقبول نہیں ہوگی۔ کیونکہ یہ مخالفت یا تو راوی میں طعن کا موجب ہوگی یا نسخ کے سبب سے ہوگی۔ (نبراس)

(۱۰) جب ایک مسئلہ میں مبیح اور محرم دو روایتیں ہوں تو امام اعظم محرم کے مقابلہ میں مبیح کو قبول نہیں کرتے۔ (عمدۃ القاری)

(۱۱) ایک ہی واقعہ کے بارے میں اگر ایک راوی کسی امرِ زائد کی نفی کرے اور دوسرا اثبات اگر نفی دلیل پر مبنی نہ ہو تو نفی کی روایت قبول نہیں کی جائے گی۔ کیونکہ نفی کرنے والا

واقعہ کو اصل حال پر محمول کر کے اپنے قیاس سے نفی کر رہا ہے اور اثبات کرنے والا اپنے مشاہدہ سے امرِ زائد کی خبر دے رہا ہے۔ (حسامی)

(۱۲) اگر ایک حدیث میں کوئی حکم عام ہو اور دوسری حدیث میں چند خاص چیزوں پر اس کے برخلاف حکم ہو تو امامِ اعظم حکمِ عام کے مقابلہ میں خاص کو قبول نہیں کرتے۔ (عمدۃ القاری)

(۱۳) حضور ﷺ کے صریح قول یا فعل کے خلاف اگر کسی ایک صحابی کا قول و فعل ہو تو وہ مقبول نہیں ہے، صحابی کے خلاف کو اس پر محمول کیا جائے گا کہ اسے یہ حدیث نہیں پہنچی۔ (عمدۃ القاری)

(۱۴) خبر واحد سے حضور ﷺ کا کوئی قول یا فعل ثابت ہو اور صحابہ کیا یک جماعت نے اس سے اختلاف کیا ہو تو آثارِ صحابہ پر عمل کیا جائے گا۔ کیونکہ اس صورت میں یا تو وہ حدیث صحیح نہیں ہے اور یا وہ منسوخ ہو چکی ورنہ حضور کے صحیح اور صریح فرمان کے ہوتے ہوئے صحابہ کرام کی جماعت اس کی کبھی مخالفت نہ کرتی۔ (الخیرات الحسان)

(۱۵) ایک واقعہ کے مشاہدہ کے بارے میں متعارض روایات ہوں تو اس شخص کی روایت کو قبول کیا جائے گا جو ان میں زیادہ قریب سے مشاہدہ کرنے والا ہو۔ (فتح القدیر)

(۱۶) اگر دو متعارض حدیثیں ایسی سندوں کی ساتھ مروی ہوں کہ ایک میں قلتِ وسائط سے ترجیح ہو اور دوسری میں کثرتِ تفقہ، تو کثرتِ تفقہ کو قلتِ وسائط پر ترجیح دی جائے گی۔ (عنایہ)

(۱۷) کوئی حدیث حد یا کفارہ کے بیان میں وارد ہو اور وہ صرف ایک صحابی سے مروی ہو تو قبول نہیں ہوگی۔ کیونکہ حدود اور کفارات شبہات سے ساقط ہو جاتے ہیں۔ (الخیرات الحسان)

(۱۸) جس حدیث میں بعض اسلاف پر طعن کیا گیا ہو وہ بھی مقبول نہیں ہے۔ (الخیرات الحسان)

امام اعظم کے بیان کیے ہوئے بے شمار مسائل میں سے یہ چند اصول و قواعد کا استخراج ہے ورنہ روایات کے قبول و رد میں امام اعظم کی تمام شروط کا احصار کرنا بے حد مشکل ہے۔ بہر حال ان قواعد سے امامِ اعظم کی جس عمیق نظر، اصابتِ فکر اور گہری احتیاط کا پتہ چلتا ہے وہ اہل فہم پر مخفی نہیں ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ بعد میں آنے والے محدثین نے امامِ اعظم کی شروط کی روشنی میں روایات کو پرکھا ہے اور اگر تعصب کو چھوڑ کر تمام محدثین امامِ اعظم کی قائم کردہ شروط پر متفق ہوجاتے تو آج ہمارا ذخیرۂ احادیث مطعون اور موضوع روایت سے اصلاً بے غبار ہوتا۔

## مخالفتِ حدیث کا اعتراض اور اس کے جوابات

بعض انتہا پسند حضرات امام اعظم رضی اللہ عنہ پر بالکلیہ احادیث کی مخالفت کا الزام عائد کرتے ہیں کہ وہ حدیث کے علی الرغم اپنی رائے اور قیاس پر عمل کرتے تھے۔ ایسے ہی لوگ امامِ اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کو امامِ اہل الرای کہتے ہیں۔ یہ بات تو ہم انشاء اللہ کسی اور موقع پر بتائیں گے کہ اپنی رائے اور قیاس کے مقابلہ میں حدیث کو کون ترک کرتا ہے؟ سرِ دست یہ بتلانا چاہتے ہیں کہ امامِ اعظم رضی اللہ عنہ حدیثِ ضعیف کے مقابلہ میں بھی صریح قیاس کو چھوڑ دیتے ہیں۔ چنانچہ ''اعلام الموقعین'' میں ابنِ قیم، ابنِ حزم ظاہری کے حوالہ سے لکھتے ہیں کہ تمام احناف اس بات پر متفق ہیں کہ حدیثِ ضعیف کے مقابلہ میں قیاس کو چھوڑ دیا جائے گا اور ''الخیرات الحسان'' میں ابنِ حجر مکی لکھتے ہیں کہ اسی وجہ سے امامِ اعظم مراسیل کو قیاس پر مقدم کرتے ہیں۔

عام مخالفین یہ کہتے ہیں کہ امامِ اعظم نے بعض حدیثوں کی مخالفت کی ہے اور صریح حدیث کے مقابلہ میں قیاس پر عمل کیا ہے ایسی تمام احادیث پر گفتگو تو اس مختصر مقالہ میں بے حد مشکل ہے ہم چند ان احادیث کو بحث میں لا رہے ہیں جن پر مخالفین زیادہ زور دیتے ہیں۔

### حدیث بیع مصراۃ

عرب میں رواج تھا کہ اونٹنیوں کا دودھ کئی دن تک نہ دوہا کرتے تا کہ اس کے تھنوں

میں دودھ جمع ہوتا رہے اور بوقتِ فروخت زیادہ دودھ نکل سکے، ایسے جانور کو وہ لوگ ''مصراۃ'' کہتے تھے۔ خریدار زیادہ دودھ دیکھ کر اس جانور کو بڑی سے بڑی قیمت پر خرید کر لے جاتا۔ لیکن بعد میں اسے اس سے اتنا دودھ حاصل نہ ہوتا۔ حضور ﷺ نے اس بیع سے منع فرما دیا۔ چنانچہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ (صحیح بخاری ج ا ص ۲۸۸) سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: ''بکریوں اور اونٹنیوں کے تھنوں میں دودھ جمع نہ کرو، جس شخص نے ایسی بکری یا اونٹنی کو خریدا تو وہ دودھ دوہنے کے بعد مختار ہے یا اسے اسی قیمت پر رکھ لے یا اس کو واپس کر دے اور استعمال شدہ دودھ کے عوض ایک صاع (ساڑھے چار سیر) کھجوریں بھی دے۔''

امامِ اعظم فرماتے ہیں کہ اس صورت میں خریدار اس جانور کو واپس نہیں کر سکتا البتہ دودھ کے سلسلہ میں اس سے جو دھوکا کیا گیا ہے اس وجہ سے اس جانور کی قیمت بازار کے نرخ کے مطابق کم کی جائے گی اور باقی رقم وہ فروخت کنندہ سے واپس لے گا۔

امامِ اعظم کے اس حدیث پر عمل نہ کرنے کے متعدد وجوہ ہیں:

اولاً: یہ ہے کہ یہ حدیث خبرِ واحد ہے اور صریح قرآن کے مخالف ہے اللہ عزوجل فرماتا ہے: ''فمن اعتدی علیکم فاعتدوا علیه بمثل ما اعتدی علیکم'' جس کا مفاد یہ ہے کہ کسی شے کے بدلہ میں تجاوز کرنا ناجائز ہے اور صورتِ مذکورہ میں اگر ایک صاع کھجوریں مستعمل دودھ ہوں تو فروخت کنندہ کی طرف سے تجاوز ہے اور اگر کم ہوں تو خریدار کی طرف سے۔

ثانیاً: یہ حدیث سنتِ مشہورہ کے خلاف ہے۔ ''ترمذی'' میں ہے: ''الخراج بالضمان'' جس کا خلاصہ یہ ہے کہ تاوان بقدرِ ذمہ لیا جائے گا اور اس شکل میں جو تاوان لیا جارہا ہے وہ بقدرِ ذمہ نہیں بلکہ اصل ذمہ سے کم یا زیادہ ہے۔

ثالثاً: ابن التین نے بیان کیا ہے کہ یہ حدیث مضطرب ہے، بعض روایات میں ایک صاع کھجوروں کا ذکر ہے، بعض میں ایک صاع طعام کا، بعض میں دودھ کی مثل دودھ کا اور بعض میں دودھ کے بدلے میں دگنے دودھ کا ذکر ہے۔

رابعاً: عیسیٰ بن ابان نے کہا ہے کہ دودھ کے بدلہ میں کھجوریں بہ منزلہ بدلِ قرض

ہیں۔ ابتداء اسلام میں بدلِ قرض میں زیادتی جائز تھی، بعد میں جب ''قرآن'' نے اباحتِ سود کو منسوخ کر دیا تو اس حدیث کا حکم بھی منسوخ ہو گیا۔

بہرحال مصراۃ کے سلسلہ میں امامِ اعظم نے جو کچھ فرمایا ہے وہ ''قرآنِ کریم'' اور احادیث مشہورہ کے مطابق ہے اور حضرت ابوہریرہ کی روایت یا منسوخ ہے اور یا مضطرب ہونے کی وجہ سے متروک ہے۔

## تازہ کھجوروں کی بیع چھوہاروں کے عوض

امامِ اعظم کھجوروں اور چھوہاروں کو ایک دوسرے کے عوض فروخت کرنا جائز قرار دیتے تھے، لیکن حدیث شریف میں ہے کہ حضور ﷺ نے تازہ کھجوروں کو خشک کھجوروں کے عوض فروخت کرنے سے منع فرمایا ہے۔ اہلِ بغداد امامِ اعظم سے اس حدیث کی مخالفت کے سبب شاکی تھے۔ جب آپ (فتح القدیر ج ۵ ص ۲۹۲) بغداد گئے تو ان لوگوں نے اس سلسلہ میں آپ سے گفتگو کی۔ آپ نے فرمایا: بتاؤ! تازہ کھجوریں چھوہاروں کی جنس سے ہیں یا نہیں؟ اگر وہ چھوہاروں کی جنس سے ہیں تو حضور ﷺ کی حدیث مشہور ''التمر بالتمر '' (چھوہاروں کی بیع چھوہاروں کے عوض جائز ہے) کے تحت اسے جائز ہونا چاہیے اور اگر وہ چھوہاروں کی جنس سے نہیں ہیں تو حضور ﷺ کے فرمان'' اذا اختلف النوعان فبیعوا کیف شئتم '' (جب جنس بدل جائے تو جس طرح چاہو فروخت کرو) کے تحت اس بیع کو جائز ہونا چاہیے۔ اہلِ بغداد نے عاجز آ کر وہ حدیث پیش کی جس میں تازہ کھجوروں کو خشک کھجوروں کے عوض فروخت کرنے سے حضور ﷺ نے منع فرمایا ہے۔ امامِ اعظم نے فرمایا: یہ حدیث زید بن عیاش پر موقوف ہے اور اس کی روایت نامقبول ہے۔

## چار سے زیادہ ازواج کا مسئلہ

اگر کسی کی چار سے زیادہ بیویاں ہوں تو امامِ صاحب فرماتے ہیں کہ اس کا پہلی چار بیویوں سے نکاح صحیح ہے اور ان کے بعد جن عورتوں سے نکاح کیا ہے وہ باطل ہے۔ لیکن امام

ترمذی کی روایت ہے کہ غیلان بن سلمہ ثقفی جب مسلمان ہوئے تو ان کی دس بیویاں تھیں اور وہ سب ان کے ساتھ مسلمان ہوگئیں تو حضورﷺ نے ان سے فرمایا کہ ان میں سے جن چار کو چاہو اختیار کرلو، چنانچہ کہا جاتا ہے کہ امام صاحب کا مسلک حدیث کے خلاف ہے۔

امام صاحب کی اس حدیث کو قبول نہ کرنے کی وجہ یہ ہے کہ یہ روایت ''قرآنِ کریم'' کے خلاف ہے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

فانکحوا ماطاب لکم من النساء مثنی و ثلاث و ربٰع — پس تمہیں عورتوں میں سے جو اچھی لگیں نکاح کرلو۔

پس ازروئے ''قرآن'' پہلی چار عورتوں سے نکاح جائز ہوا اور بعد کی عورتوں سے ناجائز۔ لہٰذا کوئی شخص پانچویں یا چھٹے درجہ کی بیوی کو اپنے پاس نہیں رکھ سکتا اور حدیث شریف اس آیت کے نزول سے پہلے کے زمانہ پر محمول ہے اور یا یہ اس شخص کی خصوصیت تھی اور یا پھر حضورﷺ نے اپنے عمومی اختیار سے غیلان بن سلمہ کو اس عام حکم سے مستثنیٰ کردیا تھا۔

امامِ اعظم پر جن احادیث کی مخالفت کا حکم لگایا جاتا ہے ان سب کی یہی حقیقت ہے کیونکہ جن احادیث پر امام اعظم عمل نہیں کرتے وہ یا تو کسی فنی عیب کی بناء پر نامقبول ہوتی یا منسوخ ہوتی ہیں اور یا حضورﷺ کی خصوصیت پر مبنی ہوتی ہیں۔

## روایات میں تطبیق

فنِ حدیث میں امام اعظم کے کمالات میں سے ایک عظیم کمال یہ ہے کہ آپ مختلف اور متناقض روایات میں بہ کثرت تطبیق دیتے تھے اور مختلف اور متناقض روایتوں کا محل اس طرح الگ الگ بیان کردیتے تھے کہ منشاء رسالت نکھر کر سامنے آجاتا تھا۔

حضورﷺ پر سب سے پہلے کون ایمان لایا تھا؟ اس بارے میں روایات مختلف ہیں۔ اس سلسلہ میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت خدیجہ الکبریٰ رضی اللہ عنہا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ میں سے ہر ایک کے بارے میں احادیث میں آتا ہے کہ وہ سب سے پہلے ایمان لائے تھے۔ اور ظاہر ہے کہ سب سے پہلے ایمان لانے والا ان میں سے ایک ہی ہوسکتا

ہے۔ علامہ سیوطی لکھتے ہیں کہ امام اعظم ابوحنیفہ وہ سب سے پہلے شخص (حواشی صواعق محرقہ ص ۷۶) ہیں جنہوں نے ان متعارف حدیثوں کو جمع کیا اور فرمایا: مردوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے، عورتوں میں سے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا اور بچوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والے حضرت علی تھے رضی اللہ عنہم۔

سفر میں روزہ کے بارے میں بھی احادیث مختلف ہیں، بعض میں مسافر کے لیے روزہ کو نیکی قرار دیا ہے اور بعض میں نیکی کے منافی اور بعض میں روزہ رکھنے نہ رکھنے کا اختیار دیا ہے۔ امامِ اعظم نے ان تمام روایات میں تطبیق دی ہے اور فرمایا: اگر سفر آرام وہ ہو تو روزہ رکھنا یقیناً بہتر ہے اور اگر سفر میں مشقت ہو تو روزہ نہ رکھنا بہتر ہے اور اگر سفر معتدل ہو تو مسافر کو اختیار ہے، روزہ رکھے یا نہ رکھے۔

## روایات کے درجات

امامِ اعظم ابوحنیفہ وہ واحد اور منفرد شخص ہیں جنہوں نے ''قرآن کریم'' اور احادیثِ طیبہ میں فرق مراتب کو ملحوظ رکھا، چنانچہ ''قرآن'' اور حدیث میں تعارض ہو تو حدیث کو چھوڑ دیتے ہیں اور باہم روایات میں بھی متواتر، مشہور اور فرد کے فرق کو قائم رکھتے ہیں۔ پس تعارض کے وقت پہلے متواتر پھر مشہور اور پھر اس کے بعد فرد کو درجہ دیتے ہیں اور حدیث فرد اگرچہ ضعیف بھی ہو پھر بھی اس کو قیاس پر مقدم رکھتے ہیں۔

## حرفِ آخر

امامِ اعظم نے حدیث کے تمام انواع و اقسام پر اجتہادی نوعیت سے کام کیا ہے، بصیرت افروز راہنما اصول قائم کیے ہیں اور محض روایتی انداز سے سماعِ حدیث کرنے والوں کو عقل و آگہی کی روشنی دی ہے۔ ان کے درس میں شریک ہوکر نہ جانے کتنے افراد دنیائے علم و فضل میں امر ہوگئے۔ ان کے تلامذہ کی عظمت کا بھی یہ عالم تھا کہ انہوں نے ذروں کو اٹھایا تو رشکِ ماہتاب بنادیا۔ یہ حنفی سلسلہ کی کڑیاں تھیں جو احادیثِ رسول سے قرناً فقرناً ائمہ و

مشائخ کے سینوں کو منور کرتی چلی گئیں۔ سلام ہو اس امام پر جس نے جھلملاتے چراغوں کو سورج کی توانائیاں بخشیں۔ آفرین ہو اس کی فکرِ صائب پر جس نے اسلامی علوم کو رعنائیاں دیں۔ آج دینی علوم کے تمام شعبوں میں انہیں کے فیض کے دھارے بہہ رہے ہیں۔ جب تک علم کا یہ سلسلہ چلتا رہے گا۔ جب تک درس گاہوں میں فقہ و حدیث کا چرچا رہے گا زمانہ ابوحنیفہ کو سلام کرتا رہے گا۔ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ)

## ا فَصْلٌ فِي أَحَادِيْثِ الإِمَامِ أَبِي حَنِيْفَةَ رضي الله عنه

## (امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ایک واسطہ کی روایات کا بیان)

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلي الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيْضَةٌ عَلَي كُلِّ مُسْلِمٍ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ. الحديث رقم ۱: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ۱ / ۸۳، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم: ابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل العلماء والحث علي طلب العلم، ۱ / ۸۱، الرقم: ۲۲۴، وأبو يعلي في المسند، ۵ / ۲۲۳، الرقم: ۲۸۳۷، وفي المعجم، ۱ / ۲۵۷، الرقم: ۳۲۰، والطبراني في المعجم الأوسط، ۲ / ۲۸۹، الرقم: ۲۰۰۸، وفي المعجم الكبير، ۱۰ / ۱۹۵، الرقم: ۱۰۴۳۹، والقضاعي في مسند الشهاب، ۱ / ۱۳٦، الرقم: ۱۷۵، والصيداوي في معجم الشيوخ، ۱ / ۱۷۷. ''حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: علم حاصل کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلي الله عليه وآله وسلم أَنَّهُ قَالَ: اَلدَّالُّ عَلَي الْخَيْرِ كَفَاعِلِهِ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ. الحديث رقم ۲: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ۱ / ۸۵، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم: أبو نعيم الأصبهاني في مسند أبي حنيفة برواية أبي حنيفة من ثلاثيات عن بريدة رضي الله عنه، ۱ / ۱۵۰، ۱۵۱، والروياني في المسند برواية أبي حنيفة من ثلاثيات عن بريدة رضي الله عنه، ۱ / ٦۳، الرقم: ٦۲، والترمذي في السنن، كتاب: العلم عن رسول الله صلي الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء الدال علي الخير كفاعله، ۵ / ۴۱، رقم: ۲٦۷۰، وأحمد بن حنبل في المسند، ۵ / ۳۵۷، وأبو يعلي في المسند، ۷ / ۲۷۵، الرقم: ۴۲۹٦، والبزار في المسند، ۵ / ۱۵۰، الرقم: ۱۷۴۲، والطبراني في المعجم الأوسط، ۳ / ۳۴، الرقم: ۲۳۸۴، وفي المعجم الكبير، ۱۷ / ۲۲۸، الرقم: ٦۳۱، ٦۳۲، والقضاعي في مسند

الشهاب، ۱ / ۸۵، الرقم: ۸٦، وأبو بکر الإسماعیلی فی معجم شیوخ أبي بکر، ۱ / ۴٦٦، والصیداوی فی معجم الشیوخ، ۱ / ۱۸۴۔ ’’حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: نیکی کی طرف راہنمائی کرنے والا (اجر و ثواب کے حصول میں) اس نیکی کرنے والے کی طرح ہی ہے۔‘‘

۔ رَوَي أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِکٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلي الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ اللهَ يُحِبُّ إِغَاثَةَ اللَّهْفَانِ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيفَةَ. الحدیث رقم ۳: أخرجہ الخوارزمی فی جامع المسانید للإمام أبي حنیفۃ، ۱ / ۸۵، وأخرج المحدثون ہذا الحدیث بأسانیدہم منہم: أبو یعلی فی المسند، ۷ / ۲۷۵، الرقم: ۴۲۹٦، والبیہقی فی شعب الإیمان، ۲ / ۲۵۴، الرقم: ۱٦٦۴، والصیداوی فی معجم الشیوخ، ۱ / ۱۸۴، وأبو نعیم فی مسند أبي حنیفۃ، ۱ / ۱۵۱، وفی حلیۃ الأولیاء، ۳ / ۴۲، والمنذری فی الترغیب والترہیب، ۱ / ۷۰، الرقم: ۱۹۵۔ ’’حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ مصیبت زدہ کی مدد کرنے والے کو پسند فرماتا ہے۔‘‘

۔ رَوَي أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِکٍ رضي الله عنه قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلي الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: مَنْ تَفَقَّهَ فِي دِيْنِ اللهِ کَفَاهُ اللهُ هَمَّهُ وَرَزَقَهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيفَةَ. الحدیث رقم ۴: أخرجہ القزوینی فی التدوین فی أخبار قزوین، ۳ / ۲٦۱، وأبو نعیم فی مسند أبي حنیفۃ عن عبد اللہ بن الحارث رضی اللہ عنہ، ۱ / ۲۵۔ ’’حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جو شخص اللہ تعالیٰ کے دین میں تفقہ (سمجھ بوجھ حاصل) کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے غموں کو کافی ہو جاتا ہے اور اسے وہاں سے رزق دیتا ہے جہاں سے وہ سوچ بھی نہیں سکتا۔‘‘

.رَوَى أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم: مَنْ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ خَالِصًا مُخْلِصًا بِهَا قَلْبُهُ دَخَلَ الْجَنَّةَ، وَلَوْ تَوَكَّلْتُمْ عَلَي اللهِ حَقَّ تَوَكُّلِهِ لَرُزِقْتُمْ كَمَا تُرْزَقُ الطَّيْرُ تَغْدُوْ خِمَاصًا وَتَرُوْحُ بِطَانًا. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ. الحدیث رقم ۵: أخرجه الموفق فی مناقب الإمام الأعظم أبی حنیفة، ۱/ ۳۶، وأخرج المحدثون ہذا الحدیث بأسانید أہم منہم: الترمذی فی السنن، کتاب: الزہد عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: فی التوکل علی اللہ، ۴/ ۵۷۳، الرقم: ۲۳۴۴، وابن ماجہ فی السنن، کتاب: الزہد، باب: التوکل والیقین، ۲/ ۱۳۹۴، الرقم: ۴۱۶۴، وأحمد بن حنبل فی المسند، ۱/ ۳۰، ۵۲: ۵/ ۲۲۹، والطیالسی فی المسند، ۱/ ۱۱، الرقم: ۵۱، والحمیدی فی المسند، ۱/ ۱۸۱، الرقم: ۳۶۹، وأبو یعلی فی المسند، ۱/ ۲۱۲، الرقم: ۲۴۷، والشیبانی فی الآحاد والمثانی، ۴/ ۲۲۹، الرقم: ۲۲۱۳، والقضاعی فی مسند الشہاب، ۲/ ۳۱۹، الرقم: ۱۴۴۴۔ ’’حضرت ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا: انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جو شخص خلوص دل کے ساتھ (لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ) کہتا ہے وہ جنت میں داخل ہوگا اور اگر تم نے اللہ تعالیٰ پر اس طرح توکل کیا جس طرح توکل کرنے کا حق ہے تو تمہیں اس طرح رزق دیا جائے گا جس طرح پرندوں کو رزق دیا جاتا ہے وہ خالی پیٹ صبح کرتے ہیں اور شام کو سیر ہو کر (واپس اپنے گھروں کو) لوٹتے ہیں۔‘‘

.رَوَى أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ: وُلِدْتُ سَنَةَ ثَمَانِيْنَ وَحَجَجْتُ مَعَ أَبِي سَنَةَ سِتٍّ وَتِسْعِيْنَ وَأَنَا ابْنُ سِتَّ عَشَرَةَ سَنَةً فَلَمَّا دَخَلْتُ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ رَأَيْتُ حَلْقَةً عَظِيْمَةً فَقُلْتُ لِأَبِي: حَلْقَةُ مَنْ هٰذِهِ؟ قَالَ: حَلْقَةُ عَبْدِ اللهِ بْنِ جَزْءٍ الزَّبِيْدِيِّ رضي الله عنه صَاحِبِ رَسُوْلِ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم فَتَقَدَّمْتُ فَسَمِعْتُهُ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: مَنْ تَفَقَّهَ فِي دِيْنِ اللهِ كَفَاهُ اللهُ هَمَّهُ وَرَزَقَهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ. الحدیث رقم ۸: أخرجه الخوارزمی فی جامع المسانید للإمام أبی حنیفة، ۱/ ۸۰،

والخطیب البغدادی فی تاریخ بغداد، ۳ / ۳۲، الرقم : ۹۵۶۔ ''حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں ۸۰ ہجری میں پیدا ہوا اور میں نے اپنے والد کے ساتھ ۹۶ ہجری میں ۱۶ سال کی عمر میں حج کیا پس جب میں مسجد حرام میں داخل ہوا میں نے ایک بہت بڑا حلقہ دیکھا تو میں نے اپنے والد محترم سے پوچھا: یہ کس کا حلقہ ہے؟ تو انہوں نے فرمایا: یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابی حضرت عبداللہ بن جزء زبیدی رضی اللہ عنہ کا حلقہ (درس) ہے پس میں آگے بڑھا اور انہیں فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: جو اللہ تعالیٰ کے دین کی سمجھ بوجھ حاصل کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے غموں کو کافی ہو جاتا ہے اور اسے وہاں وہاں سے رزق دیتا ہے جہاں سے وہ سوچ بھی نہیں سکتا۔''

.رَوَى أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ: لَقِيْتُ عَبْدَ اللهِ بْنَ الْحَارِثِ جَزْءَ الزَّبِيْدِيَّ رضي الله عنه صَاحِبَ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم، فَقُلْتُ: أُرِيْدُ أَنْ أَسْمَعَ مِنْهُ فَحَمَلَنِي أَبِي عَلَى عَاتِقِهِ وَذَهَبَ بِي إِلَيْهِ. فَقَالَ: مَا تُرِيْدُ؟ فَقُلْتُ: أُرِيْدُ أَنْ تُحَدِّثَنِي حَدِيْثًا سَمِعْتَهُ مِنْ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: فَقَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: إِغَاثَةُ الْمَلْهُوْفِ فَرْضٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ، مَنْ تَفَقَّهَ فِي دِيْنِ اللهِ كَفَاهُ اللهُ هَمَّهُ وَرَزَقَهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ. الحديث رقم ۹ : أخرجه الموفق فی مناقب الإمام الأعظم أبي حنيفة، ۱ / ۳۵۔ ''حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت عبداللہ بن حارث جزء زبیدی رضی اللہ عنہ صحابی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملا اور تو میں نے عرض کیا: میں چاہتا ہوں کہ ان سے سنوں تو میرے والد گرامی نے مجھے اپنے کندھے پر اٹھالیا اور مجھے ان کے پاس لے گئے تو انہوں نے مجھ سے پوچھا: آپ کیا چاہتے ہیں؟ میں نے ان سے عرض کیا: میں چاہتا ہوں کہ آپ مجھے وہ حدیث سنائیں جو آپ نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنی ہو تو انہوں نے فرمایا: میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: مصیبت زدہ کی مدد کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے اور جو شخص دین میں سمجھ بوجھ پیدا کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے غموں کو کافی ہو جاتا ہے اور اسے وہاں وہاں سے رزق دیتا ہے جہاں سے وہ

تصور بھی نہیں کر سکتا۔''

.رَوَي أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا مَعَاوِيَةَ عَبْدَ اللهِ بْنَ أَبِي أَوْفَي رضي الله عنه أَنَّهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: مَنْ بَنَي لِلّٰهِ مَسْجِدًا وَلَوْ كَمَفْحَصِ قَطَاةٍ بَنَي اللهُ لَهُ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيفَةَ. الحديث رقم ۱۰: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ۱ / ۸۲، والقزويني في التدوين في أخبار قزوين، ۱ / ۴۳۸، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم: ابن ماجه في السنن، كتاب: المساجد والجماعات، باب: من بني لله مسجدا، ۱ / ۲۴۴، الرقم: ۷۳۸، وأحمد بن حنبل في المسند، ۱ / ۲۴۱، وابن حبان في الصحيح، ۴ / ۴۹۰، الرقم: ۱۶۱۰، وابن خزيمة في الصحيح، ۲ / ۲۶۹، الرقم: ۱۲۹۲، والطيالسي في المسند، ۱ / ۶۲، الرقم: ۴۶۱، وأبو يعلي في المسند، ۷ / ۸۵، الرقم: ۴۰۱۸، والطبراني في المعجم الأوسط، ۲ / ۲۴۰، الرقم: ۱۸۵۷، والبيهقي في شعب الإيمان، ۳ / ۸۱، الرقم: ۲۹۴۲، والبخاري في التاريخ الكبير، ۱ / ۳۳۱، الرقم: ۱۰۴۶. ''حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابو معاویہ عبد اللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: جو شخص مسجد بناتا ہے چاہے وہ تیتر کے انڈے دینے کی جگہ کے برابر ہی کیوں نہ ہو اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت میں گھر بنا دیتا ہے۔''

.رَوَي أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ عَبْدَ اللهِ بْنَ أَبِي أَوْفَي رضي الله عنه يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم: حُبُّكَ الشَّيئَ يُعْمِي وَيُصِمُّ، وَالدَّالُ عَلَي الْخَيْرِ كَفَاعِلِهِ وَالدَّالُ عَلَي الشَّرِّ كَمِثْلِهِ، إِنَّ اللهَ يُحِبُّ إِغَاثَةَ اللَّهْفَانِ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيفَةَ. الحديث رقم ۱۱: أخرجه الموفق في مناقب الإمام الأعظم أبي حنيفة، ۱ / ۳۶. ''حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عبد اللہ بن اوفی رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تمہاری کسی چیز سے محبت (تمہیں اس کے بارے میں) اندھا اور بہرا کر دیتی ہے اور نیکی کی طرف راہنمائی کرنے والا نیکی کرنے والے کی طرح ہوتا ہے اور برائی کی طرف راہنمائی کرنے والا برائی کرنے والے کی طرح ہوتا ہے اور بے شک

اللہ تعالیٰ مصیبت زدہ کی مدد کرنے کو پسند فرماتا ہے۔''

۔ رَوَي أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه قَالَ : سَمِعْتُ عَائِشَةَ بِنْتَ عَجْرَدٍ رضي الله عنها قَالَتْ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم : أَكْثَرُ جُنْدِ اللهِ فِي الْأَرْضِ : الْجَرَادُ لَا آكُلُهُ وَلَا أُحَرِّمُهُ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيفَةَ. الحديث رقم ۱۲ : أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ۱ / ۷۹، والقزويني في التدوين في أخبار قزوين، ۱ / ۴۳۸، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم : أبوداود في السنن، كتاب : الأطعمة، باب : في أكل الجراد، ۳ / ۳۵۷، الرقم : ۳۸۱۳، وابن ماجه في السنن، كتاب : الصيد، باب : صيد الحيتان والجراد، ۲ / ۱۰۷۳، الرقم : ۳۲۱۹، والبيهقي في السنن الكبرى، ۹ / ۲۵۷، وعبد الرزاق في المصنف، ۴ / ۵۳۱، الرقم : ۸۷۵۷، والبزار في المسند، ۶ / ۴۷۷، الرقم : ۲۵۰۹، والطبراني في المعجم الكبير، ۶ / ۲۵۶، الرقم : ۶۱۴۹، وابن قانع في معجم الصحابة، ۱ / ۲۸۵. ''حضرت ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عائشہ بنت عجرد رضی اللہ عنہا کو فرماتے سنا کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سنا ہے : زمین میں اللہ تعالیٰ کا زیادہ تعداد میں لشکر ٹڈی دَل ہے، نہ تو میں اسے کھاتا ہوں اور نہ اسے حرام ٹھہراتا ہوں۔''

۔ رَوَي أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه قَالَ : سَمِعْتُ وَاثِلَةَ بْنَ الْأَسْقَعِ رضي الله عنه قَالَ : سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلي الله عليه وآله وسلم أَنَّهُ قَالَ : لَا تُظْهِرَنَّ شَمَاتَةً لِأَخِيكَ فَيُعَافِيَهُ اللهُ وَيَبْتَلِيَكَ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيفَةَ. الحديث رقم ۱۳ : أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ۱ / ۸۶، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم : الترمذي في السنن، كتاب : صفة القيامة والرقائق عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب : (۵۴)، ۴ / ۶۶۲، الرقم : ۲۵۰۶، والطبراني في المعجم الأوسط، ۴ / ۱۱۱، الرقم : ۳۷۳۹، وفي المعجم الكبير، ۲۲ / ۵۳، الرقم : ۱۲۷، وفي مسند الشاميين، ۱ / ۲۱۴، الرقم : ۳۸۴، والقضاعي في مسند الشهاب، ۲ / ۷۷، الرقم : ۹۱۷، والبيهقي في شعب الإيمان، ۵ / ۳۱۵، الرقم : ۶۷۷۷، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۳ / ۲۱۲، الرقم : ۳۷۲۶، والخطيب البغدادي في تاريخ بغداد، ۹ / ۹۵، الرقم : ۴۶۷۹. ''حضرت

ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: تم اپنے بھائی کی مصیبت پر خوشی کا اظہار نہ کرو اگر تم ایسا کرو گے تو اللہ تعالیٰ اسے مصیبت سے نجات دے دے گا اور تمہیں اس مصیبت میں ڈال دے گا۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ وَاثِلَةَ بْنَ الْأَسْقَعِ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صلي الله عليه وآله وسلم أَنَّهُ قَالَ: دَعْ مَا يَرِيْبُکَ إِلَي مَا لَا يَرِيْبُکَ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ. الحدیث رقم ۱۴: أخرجه السیوطي في تبییض الصحیفة بمناقب أبي حنیفة: ۳۶، وأخرج المحدثون هذا الحدیث بأسانید هم منهم: الترمذي في السنن، کتاب: صفة القیامة والرقائق عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: (۶۰)، ۴ / ۶۶۸، الرقم: ۲۵۱۸، والنسائي في السنن، کتاب: الأشربة، باب: الحث علی ترک الشبهات، ۸ / ۳۲۷، الرقم: ۵۷۱۱، وأحمد بن حنبل في المسند، ۳ / ۱۵۳، وابن حبان في الصحیح، ۲ / ۴۹۸، الرقم: ۷۲۲، والحاکم في المستدرک، ۲ / ۱۶: ۴ / ۱۱۰، الرقم: ۲۱۷۰، ۷۰۴۶، والدارمي في السنن، ۲ / ۳۱۹، الرقم: ۲۵۳۲، والبیهقي في السنن الکبری، ۵ / ۳۳۵، الرقم: ۱۰۶۰۱، وعبد الرزاق في المصنف، ۳ / ۱۱۷، الرقم: ۴۹۸۴، وأبو یعلی في المسند، ۱۲ / ۱۳۲، الرقم: ۶۷۶۲، والطبراني في المعجم الکبیر، ۳ / ۷۶، الرقم: ۲۷۱۱. ''حضرت ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تو اس چیز کو چھوڑ دے جو تجھے شک میں ڈالے اس چیز کے لیے جو تجھے شک میں نہ ڈالے۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ وَاثِلَةَ بْنَ الْأَسْقَعِ رضي الله عنه يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم: لَا يَظُنَّنَّ أَحَدُکُمْ أَنَّهُ يَتَقَرَّبُ إِلَي اللهِ بِأَقْرَبَ مِنْ هٰذِهِ الرَّکْعَاتِ يَعْنِي الصَّلَوَاتِ الْخَمْسَ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ. الحدیث رقم ۱۵: أخرجه الموفق في مناقب الإمام الأعظم أبي حنیفة، ۱ / ۳۶. ''حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے حضرت

واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا: حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی یہ گمان نہ کرلے کہ وہ ان رکعات یعنی پانچ وقت کی فرض نمازوں سے بڑھ کر (دن کے علاوہ) کسی اور شے سے اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کر سکتا ہے۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ أَبِي حَبِيْبَةَ رَضِيَ اللهُ عنه (الصَّحَابِيِّ) قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا الدَّرْدَاءِ رَضِيَ اللهُ عنه يَقُوْلُ: كُنْتُ رَدِيْفَ رَسُوْلِ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم فَقَالَ: يَا أَبَا الدَّرْدَاءِ! مَنْ شَهِدَ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ وَأَنِّي رَسُوْلُ اللهِ مُخْلِصًا وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ. قَالَ: فَقُلْتُ لَهُ: وَإِنْ زَنَي وَإِنْ سَرَقَ؟ فَسَارَ سَاعَةً ثُمَّ عَادَ لِكَلَامِهِ. قَالَ: فَقُلْتُ: وَإِنْ زَنَي وَإِنْ سَرَقَ؟ فَسَارَ سَاعَةً ثُمَّ عَادَ لِكَلَامِهِ. فَقُلْتُ: وَإِنْ زَنَي وَإِنْ سَرَقَ؟ فَقَالَ: وَإِنْ زَنَي وَإِنْ سَرَقَ وَإِنْ رَغِمَ أَنْفُ أَبِي الدَّرْدَاءِ. فَكَانَ أَبُو الدَّرْدَاءِ يُحَدِّثُ بِهَذَا الْحَدِيْثِ عِنْدَ كُلِّ جُمُعَةٍ عِنْدَ مِنْبَرِ رَسُوْلِ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم وَيَضَعُ إِصْبَعَهُ عَلَي أَنْفِهِ وَيَقُوْلُ: وَإِنْ زَنَي وَإِنْ سَرَقَ وَإِنْ رَغِمَ أَنْفُ أَبِي الدَّرْدَاءِ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ. الحديث رقم ١٢: أخرجه أبو يوسف في كتاب الآثار، ١ / ١٩٧، الرقم: ٨٩١، وأبو نعيم في مسند الإمام أبي حنيفة، ١ / ١٧٥، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم: البخاري في الصحيح، كتاب: اللباس، باب: الثياب البيض، ٥ / ٢١٩٣، الرقم: ٥٤٨٩، ومسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: من مات لا يشرك بالله شيئا، ١ / ٩٥، الرقم: ٩٤، وابن حبان في الصحيح، ١ / ٣٩٢، الرقم: ١٦٩، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ١٦٦، وأبو عوانة في المسند، ١ / ٢٨، الرقم: ٣٦، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٢٧٦، الرقم: ١٠٩٦٤، والبزار في المسند، ٩ / ٣٥٤، الرقم: ٣٩٢٠.

''حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ صحابی رسول اللہ حضرت عبداللہ بن ابی حبیبہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھا سو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے ابودرداء! جو شخص اخلاص کے ساتھ یہ گواہی دیتا ہے کہ ''اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور یہ کہ میں اللہ تعالیٰ کا رسول ہوں'' تو اس کے لئے جنت واجب ہوجاتی ہے۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! اگرچہ وہ زنا اور چوری بھی کرلے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھوڑی دیر خاموش رہے پھر اپنے کلام کی طرف

لوٹے تو میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اگرچہ وہ زنا اور چوری بھی کرے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھوڑی دیر خاموش رہے پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اگرچہ وہ زنا اور چوری ہی کیوں نہ کرے اور اگرچہ ابو درداء کی ناک خاک آلود ہی کیوں نہ ہو۔ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ ہر جمعۃ المبارک کو یہ حدیث حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے منبر کے قریب بیان فرماتے تھے اور اپنی انگلی اپنے ناک پر رکھ کر کہتے تھے اگرچہ وہ زنا اور چوری ہی کیوں نہ کرے اور اگرچہ ابو درداء کی ناک خاک آلود ہی کیوں نہ ہو۔

فَصْلٌ فِي ثُنَائِيَاتِ الإِمَامِ أَبِي حَنِيفَةَ رضي الله عنه (امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی دو واسطوں کی روایات کا بیان).

رَوَى أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنه قَالَ: قَرَأَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم قَوْلَهُ تَعَالَى: (وَصَدَّقَ بِالْحُسْنَى) قَالَ: بِلَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ (وَكَذَّبَ بِالْحُسْنَى) قَالَ: بِلَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحديث رقم ١٧: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ١ / ٩٥. ''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آیت مبارکہ تلاوت فرمائی: ''اور اس نے اچھائی کی تصدیق کی۔'' آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (اس سے مراد) لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ کی تصدیق کرتا ہے۔ ''اور اس نے اچھائی کو جھٹلایا۔'' آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (اس سے مراد) لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ کو جھٹلاتا ہے۔''

رَوَى أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي رِبَاحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلي الله عليه وآله وسلم قَالَ: مَنْ سُئِلَ عَنْ عِلْمٍ فَكَتَمَهُ، أُلْجِمَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِلِجَامٍ مِنْ نَارٍ. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحديث رقم ١٨: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ١ / ٩٦، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم: الترمذي في السنن، كتاب: العلم عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: ما جاء في كتمان العلم، ٥ / ٢٩، الرقم: ٢٦٤٩، وأبوداود في السنن، كتاب: العلم، باب: كراهية منع العلم، ٣ / ٣٢١، الرقم: ٣٦٥٨، وابن ماجه في السنن،

کتاب : المقدمۃ، باب : من سئل عن علم فکتمہ، ۱ / ۹۷، الرقم : ۲۶۴. ”حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا : جس سے علم کے بارے میں سوال کیا گیا اور اس نے (جانتے ہوئے بھی اسے) چھپایا تو قیامت کے دن اسے آگ کی لگام دی جائے گی۔“

. رَوَي أَبُو حَنِيفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَطَاءٍ عَنْ جَابِرٍ رضي الله عنه قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم : كُلُّ مَعْرُوْفٍ فَعَلْتَهُ إِلَي غَنِيٍّ أَوْ فَقِيْرٍ صَدَقَةٌ. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ.

الحدیث رقم ۱۹ : أخرجہ الخوارزمي في جامع المسانید للإمام أبي حنیفۃ، ۱ / ۹۶، وأخرج المحدثون ہذا الحدیث بأسانیدہم منہم : أبو یعلی في المسند، ۴ / ۶۶، الرقم : ۲۰۸۵، والبزار في المسند، ۵ / ۲۵، الرقم : ۱۵۸۲، والدیلمي في الفردوس بمأثور الخطاب، ۳ / ۲۴۸، الرقم : ۴۷۲۹. ”حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا : ہر نیکی جسے تم خواہ امیر کے ساتھ کرو یا غریب کے ساتھ کرو وہ صدقہ ہے۔“ ۲۰

. رَوَي أَبُو حَنِيفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي رَبَاحٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ : الْأَمْرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْيُ عَنِ الْمُنْكَرِ فَرِيْضَةٌ. قُلْتُ : فَمَنْ تَرَكَهُ كُفْرٌ؟ قَالَ : لَا. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحدیث رقم ۲۰ : أخرجہ الخوارزمي في جامع المسانید للإمام أبي حنیفۃ، ۱ / ۹۶، وأخرج المحدثون ہذا الحدیث بأسانیدہم منہم : مسلم في الصحیح، ۱ / ۴۹۸، کتاب : صلاۃ المسافرین وقصرہا، باب : استحباب صلاۃ الضحی، الرقم : ۷۲۰، والترمذي في السنن، کتاب : البر والصلۃ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب : ماجاء في صنائع المعروف، ۴ / ۳۳۹، الرقم : ۱۹۵۶، وأبوداود في السنن، کتاب : الصلاۃ، باب : صلاۃ الضحی، ۲ / ۲۶، الرقم : ۱۲۸۵. ”حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے روایت کرتے ہوئے فرمایا : نیکی کا حکم دینا اور برائی سے منع کرنا فرض ہے۔ (راوی کہتے ہیں) میں نے پوچھا : کیا اس کو ترک کرنا کفر ہے؟ انہوں نے فرمایا : نہیں۔“

. رَوَي أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَبْدِ الْكَرِيْمِ بْنِ مَعْقِلٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُودٍ

رضي الله عنه أنَّ النَّبِيَّ صلي الله عليه وآله وسلم قَالَ النَّدَمُ تَوْبَةٌ. أَخرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحديث رقم ٢١ : أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ١ / ٩٨، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم : ابن ماجه في السنن، كتاب : الزهد، باب : ذكر التوبة، ٢ / ١٤٢٠، الرقم : ٤٢٥٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٣٧٦، وابن حبان في الصحيح، ٢ / ٣٧٧، الرقم : ٦١٢.

''حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (گناہ پر) نادم ہونا ہی توبہ ہے۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم : الْبِرُّ لَا يَبْلَي وَالإِثْمُ لَا يُنْسَي. أَخرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحديث رقم ٢٢ : أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ١ / ٩٩، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم : البيهقي في كتاب الزهد الكبير، ٢ / ٢٧٧، الرقم : ٧١٠، وابن راشد في الجامع، ١١ / ١٧٨، والديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ٣٣، الرقم : ٢٢٠٣. ''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: نیکی کبھی پرانی نہیں ہوتی (کہ اس کا اجر مل کر رہتا ہے) اور گناہ کبھی بھلایا نہیں جاتا (اس کا بھی مواخذہ ہوتا ہے)۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيفَةَ رضي الله عنه عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم قَالَ : مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ. أَخرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ.

. وَرَوَي أبو حَنِيفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَطِيَّةَ الْعَوْفِيِّ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه نَحْوَهُ. أَخرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحديث رقم ٢٣ / ٢٤ : أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ١ / ٩٩، ١٠٣، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم : البخاري في الصحيح، كتاب : الجنائز، باب : ما يكره من النياحة على الميت، ١ / ٤٣٤، الرقم : ١٢٢٩، ومسلم في الصحيح، المقدمة، باب : تغليظ الكذب على رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، ١ / ١٠، الرقم : ٣، والترمذي في

السنن، کتاب : العلم عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب : ما جاء فی تعظیم الکذب علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ۵ / ۳۵، الرقم : ۲۶۵۹. ''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جس نے مجھ پر جان بوجھ کر جھوٹ باندھا وہ اپنا ٹھکانہ دوزخ میں بنا لے۔'' ایک دوسری روایت میں حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے بھی اسی طرح مروی ہے۔

. رَوَى أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ حَزْمٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه أَنَّهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم : مَا زَالَ جِبْرِيْلُ يُوْصِيْنِي بِالْجَارِ حَتّٰي ظَنَنْتُ أَنَّهُ سَيُوَرِّثُهُ، وَمَا زَالَ جِبْرِيْلُ يُوْصِيْنِي بِقِيَامِ اللَّيْلِ حَتّٰي ظَنَنْتُ أَنَّ خِيَارَ أُمَّتِي لَنْ يَنَامُوْا إِلَّا قَلِيْلًا. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحدیث رقم ۲۵ : أخرجه الخوارزمی فی جامع المسانید للإمام أبی حنیفة، ۱ / ۱۰۰، وأخرج المحدثون ہذا الحدیث بأسانیدہم منہم : البخاری فی الصحیح، کتاب : الأدب، باب : الوصاة بالجار، ۵ / ۲۲۳۹، الرقم : ۵۶۶۸، ومسلم فی الصحیح، کتاب : البر والصلة والآداب، ۴ / ۲۰۲۵، الرقم : ۲۶۲۵، والترمذی، فی السنن، کتاب : البر والصلة عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب : ماجاء فی حق الجوار، ۴ / ۳۳۲، الرقم : ۱۹۴۲. ''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا : حضرت جبرئیل علیہ السلام ہمیشہ ہمسایہ (کے حقوق کے بارے) مجھے وصیت کرتے رہے یہاں تک کہ میں نے گمان کیا کہ وہ عنقریب اسے وارث بنا دیں گے، اور جبرئیل مجھے رات کی عبادت کی وصیت کرتے رہے حتی کہ میں نے گمان کیا کہ میرے (نیک و صالح) بہترین امتی رات کو کم ہی سوئیں گے۔''

. رَوَى أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَطِيَّةَ الْعَوْفِيِّ عَنْ أَبِي سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم : لَا يَشْكُرُ اللهَ مَنْ لَا يَشْكُرُ النَّاسَ. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحدیث رقم ۲۶ : أخرجه الخوارزمی فی جامع المسانید للإمام أبی حنیفة، ۱ / ۱۰۹، وأخرج المحدثون ہذا الحدیث بأسانیدہم منہم. والترمذی فی السنن، کتاب : البر والصلة عن رسول

الله صلی الله علیہ وآلہ وسلم، باب : ماجاء فی الشکر لمن أحسن إلیک، ۴ / ۳۳۹، الرقم : ۱۹۵۴، وأبوداود فی السنن، کتاب : الأدب، باب : فی شکر المعروف، ۴ / ۲۵۵، الرقم : ۴۸۱۱، وابن حبان فی الصحیح، ۸ / ۱۹۸، الرقم : ۳۴۰۷. ''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا : جو لوگوں کا شکریہ ادا نہیں کرتا وہ اللہ تعالیٰ کا بھی شکر ادا نہیں کرتا۔''

.رَوَي أَبُو حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ لَاحِقِ بْنِ الْعِيْزَارِ الْيَمَانِيِّ عَنْ أَبِي ذَرٍّ رضي الله عنه قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم : مَنْ قَالَ : (اسْتَغْفِرُ اللهَ الْعَظِيْمَ الَّذِي لَا إِلَهَ إِلَّا هُوَ الْحَيَّ الْقَيُّوْمَ) غَفَرَ اللهُ لَهُ مَا سَلَفَ مِنْ جُرْمِهِ إِنْ كَانَ مُخْلِصًا. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحدیث رقم ۲۷ : أخرجه الخوارزمی فی جامع المسانید للإمام أبي حنیفة، ۱ / ۱۱۱. ''حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا : جس شخص نے پڑھا : (أَسْتَغْفِرُ اللهَ الْعَظِيْمَ الَّذِي لَا إِلَهَ إِلَّا هُوَ الْحَيَّ الْقَيُّوْمَ) ''میں، اللہ بلند و برتر سے مغفرت طلب کرتا ہوں وہ ذات جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ ہمیشہ زندہ رہنے والا، سب کو اپنی تدبیر سے قائم رکھنے والا ہے؟'' اگر اس نے اخلاص (سے یہ پڑھا تو) اللہ تعالیٰ اس کے سابقہ گناہ بخش دے گا۔''

.رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ إِبْرَاهِيْمَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ السَّكْسَكِيِّ الدِّمَشْقِيِّ عَنْ عَبْدِ اللهِ ابْنِ أَبِي أَوْفَي رضي الله عنه أَنَّ رَجُلًا أَتَي النَّبِيَّ صلي الله عليه وآله وسلم فَقَالَ : إِنِّي لَا أَسْتَطِيْعُ أَنْ أَتَعَلَّمَ الْقُرْآنَ فَعَلِّمْنِي مَا يُجْزِئُنِي عَنْهُ، فَقَالَ لَهُ : قُلْ : سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ للهِ وَلَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ وَاللهُ أَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ. فَقَالَ : هَذَا لِرَبِّي عزوجل فَمَا لِي : فَقَالَ : قُلْ اَللَّهُمَّ ارْحَمْنِي وَاغْفِرْ لِي وَاهْدِنِي وَارْزُقْنِي وَعَافِنِي. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحدیث رقم ۲۸ : أخرجه الخوارزمی فی جامع المسانید للإمام أبي حنیفة، ۱ / ۱۱۷، وأخرج المحدثون ہذا الحدیث بأسانیدہم منہم : الدارقطنی فی السنن، ۱ : ۳۱۴، الرقم : ۲، والبیہقی فی السنن الکبری، ۲ : ۳۸۱، وابن أبي شیبة فی المصنف، ۶ / ۱۰۰، الرقم : ۲۹۷۹۷. ''حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی

اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوکر عرض کیا: میں قرآن سیکھنے کی استطاعت نہیں رکھتا لہٰذا آپ مجھے وہ (کلمات) سکھائیں جو میرے لیے اس کے قائم مقام ہو جائیں۔ پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے فرمایا: تو کہا کر (سُبْحَانَ اللهِ وَ الْحَمْدُ لِلهِ وَلَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَ اللهُ أَكْبَرُ وَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ) ''اللہ پاک ہے، اللہ کے لئے تمام تعریفیں ہیں اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ سب سے بڑا ہے اور قدرت و طاقت صرف اللہ عظیم و برتر کی مشیت سے ہی ہے۔'' اس نے عرض کیا: یہ (کلماتِ حمد تو) میرے رب کے لئے ہوگئے تو میرے لیے کیا ہے؟ پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تو کہا کر (اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِي وَاغْفِرْ لِي وَاهْدِنِي وَارْزُقْنِي وَعَافِنِي) ''اے اللہ! تو مجھ پر رحم فرما اور مجھے بخش دے اور مجھے ہدایت عطا کر، مجھے رزق سے نواز اور عافیت عطا فرما۔''

.رَوَى أَبُوْحَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَطِيَّةَ الْعَوْفِيِّ عَنْ أَبِي سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلي الله عليه و آله وسلم فِي قَوْلِهِ تَعَالَي: (عَسَي أَنْ يَبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَحْمُوْدًا) (الإسراء، ۱۷: ۷۹) قَالَ: الْمَقَامُ الْمَحْمُوْدُ الشَّفَاعَةُ، يُعَذِّبُ اللهُ تَعَالَي قَوْمًا مِنْ أَهْلِ الْإِيْمَانِ بِذُنُوْبِهِمْ ثُمَّ يُخْرِجُهُمْ بِشَفَاعَةِ مُحَمَّدٍ صلي الله عليه و آله وسلم فَيُؤْتَي بِهِمْ نَهْرًا يُقَالُ لَهُ الْحَيَوَانُ، فَيَغْتَسِلُوْنَ فِيْهِ ثُمَّ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ. فَيُسَمَّوْنَ الْجَهَنَّمِيُّوْنَ، ثُمَّ يَطْلُبُوْنَ مِنَ اللهِ تَعَالَي فَيُذْهِبُ عَنْهُمْ ذَلِكَ الْإِسْمَ. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحديث رقم ۲۹: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ۱/ ۱۴۷، ۱۴۸، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم مختصرا منهم: البخاري في الصحيح، كتاب: الرقاق، باب: صفة الجنة والنار، ۵/ ۲۴۰۱، الرقم: ۶۱۹۸، وأبو داود في السنن، كتاب: السنة، باب: في الشفاعة، ۴/ ۲۳۶، الرقم: ۴۷۴۰، وأحمد بن حنبل في المسند، ۴/ ۴۳۴. ''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اللہ تعالیٰ کے فرمان کے بارے میں روایت کرتے ہیں: ''یقیناً آپ کا رب آپ کو مقامِ محمود پر فائز فرمائے گا (یعنی وہ مقامِ شفاعتِ عظمیٰ جہاں جملہ اوّلین و آخرین آپ صلی اللہ علیہ

وآلہ وسلم کی طرف رجوع اور آپ کی حمد کریں گے)۔'' آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مقام محمود سے مراد شفاعت ہے، اللہ تعالیٰ اہل ایمان میں سے ایک قوم کو ان کے گناہوں کے سبب عذاب دے گا، پھر انہیں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت کے واسطہ سے (جہنم سے) نکالے گا تو انہیں نہر حیات پر لایا جائے گا۔ پس وہ اس میں غسل کر کے جنت میں داخل ہوں گے تو (وہاں) انہیں جہنمی کے نام سے پکارا جائے گا، پھر وہ اللہ تعالیٰ سے (اس نام کے خاتمہ کی) گزارش کریں گے تو وہ ان سے اس نام کو بھی ختم کر دے گا۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ هُرْمُزَ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم قَالَ: كُلُّ مَوْلُوْدٍ يُوْلَدُ عَلَي الْفِطْرَةِ فَأَبَوَاهُ يُهَوِّدَانِهِ وَيُنَصِّرَانِهِ وَيُمَجِّسَانِهِ، قِيْلَ: فَمَنْ مَاتَ صَغِيْرًا يَا رَسُوْلَ اللهِ؟ قَالَ: اَللهُ أَعْلَمُ بِمَا كَانُوْا عَامِلِيْنَ. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحديث رقم ۳۰: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ۱ / ۱۸۸، وأخرج المحدثون هذا الحديث بأسانيدهم منهم: البخاري في الصحيح، كتاب: الجنائز، باب: ما قيل في أولاد المشركين، ۱ / ۴۶۵، الرقم: ۱۳۱۹، ومسلم في الصحيح، كتاب: القدر، باب: معني كل مولود يولد علي الفطرة، ۴ / ۲۰۴۷، الرقم: ۲۶۵۸، والترمذي في السنن، كتاب: القدر عن رسول الله صلي الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء كل مولود يولد علي الفطرة، ۴ / ۴۴۷، الرقم: ۲۱۳۸۔ ''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہر پیدا ہونے والا بچہ (اصل) فطرت پر پیدا ہوتا ہے پھر اس کے والدین اسے یہودی، عیسائی اور مجوسی بنا دیتے ہیں۔ عرض کیا گیا: یا رسول اللہ! جو بچپن میں ہی فوت ہو جاتا ہے (اس کا معاملہ کیا ہوگا)؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ سب سے زیادہ جاننے والا ہے جو وہ (دنیا میں رہ کر) کرنے والے تھے۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَطِيَّةَ الْعَوْفِي عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلي الله عليه وآله وسلم أَنَّهُ قَالَ: اِتَّقُوْا فِرَاسَةَ الْمُؤْمِنِ فَإِنَّهُ يَنْظُرُ بِنُوْرِ اللهِ ثُمَّ قَرَأَ: (إِنَّ فِي ذَلِكَ لَآيَاتٍ لِّلْمُتَوَسِّمِيْنَ) (الحجر، ۱۵ : ۷۵) أَيِ الْمُتَفَرِّسِيْنَ. أَخْرَجَهُ فِي

مُسْنَدِهِ. الحدیث رقم ۳۱: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانید للإمام أبي حنیفة، ۱ / ۱۸۹، وأخرج المحدثون ہذا الحدیث بأسانیدہم منہم: الترمذي في السنن، کتاب: تفسیر القرآن عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: من سورۃ الحجر، ۵ / ۲۹۸، الرقم: ۳۱۲۷، والطبراني في المعجم الأوسط، ۸ / ۲۳، الرقم: ۷۸۴۳، والقضاعي في مسند الشہاب، ۱ / ۳۸۷، الرقم: ۶۶۳۔ ''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مومن کی فراست سے ڈرو کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کے نور سے دیکھتا ہے پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آیت مبارکہ تلاوت کی: ''بیشک اس میں اہلِ فراست کے لئے نشانیاں ہیں۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم إِنَّ اللهَ جَعَلَ الشِّفَاءَ فِي أَرْبَعَةٍ: الْحَبَّةِ السَّوْدَاءِ وَالْحِجَامَةِ وَالْعَسَلِ وَمَاءِ السَّمَاءِ. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحدیث رقم ۳۲: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانید للإمام أبي حنیفة، ۱ / ۱۸۹۔ ''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ نے چار چیزوں میں شفاء رکھی ہے: سیاہ دانہ (یعنی کلونجی)، پچھنے لگوانا (یعنی سرجری)، شہد اور بارش کا پانی۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ أَبِي بُرْدَةَ بْنِ أَبِي مُوْسَي عَنْ أَبِيْهِ أَبِي مُوْسَي عَامِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ بْنِ قَيْسٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم: أُمَّتِي أُمَّةٌ مَرْحُوْمَةٌ عَذَابُهَا بِأَيْدِيْهَا فِي الدُّنْيَا. أَخْرَجَهُ فِي مُسْنَدِهِ. الحدیث رقم ۳۳: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانید للإمام أبي حنیفة، ۱ / ۱۹۵، وأخرج المحدثون ہذا الحدیث بأسانیدہم منہم: الطبراني في المعجم الأوسط، ۱ / ۲۹۴، الرقم: ۹۷۴، وعبد بن حمید في المسند، ۱ / ۱۹۰، الرقم: ۵۳۷، والبخاري في التاریخ الکبیر، ۱ / ۳۸، الرقم: ۶۰۔ ''حضرت ابوموسیٰ عامر بن عبداللہ بن قیس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت رحمت سے نوازی جانے والی امت ہے، اس کا عذاب دنیا اپنے ہاتھوں سے ہوگا۔''

. رَوَي أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ

